سوراخ کے کناروں سے ملی ہوتی ہیں۔کھوپری کی ٹوپی کو اتارنا چاہیئے اور ایک سلائی آڑے جوف سے اندرونی وداجی ورید میں ڈالنی چاہیئے تاکہ ان دونوں نہروں کا تسلسل عیاں ہو جائے۔

215 **تعلقات**۔ اندرونی وداجی ورید اندرونی سباتی شریان کے عنقی حصّے کے بالائی سرے کے پس جانبی واقع ہے جس سے اسکو آخری چار اعصاب جزوی طور پر علیحدہ کرتے ہیں۔جب یہ اترتی ہے تو زیادہ قریبی جانبی تعلق اختیار کرتی ہے۔ یہ تعلق پہلے اندرونی سباتی اور بعد میں مشترک سباتی سے ہوتا ہے۔ یہ ورید کسی حد تک ہر ایک عرق کا تراکب کرتی ہے۔ اور ان ساختوں اور تائیہ عصب سمیت عمقی عنقی رداء کے مشترک غلاف میں لپٹ جاتی ہے۔ یہ عصب اس غلاف کے اپنے الگ خانے میں جانبی طرف ورید اور وسطانی طرف شریانوں کے درمیان اور زیادہ پیچھے مستوی میں واقع ہوتا ہے (تصاویر 47، 48، 53)۔

اس ورید کے اوپری یا جانبی تعلقات اسکی وسعت کے بالائی حصّے میں یہ ہیں۔ ابری زائدہ معہ ابریہ بلعومیہ اور ابریہ لامیہ عضلوں کے۔ اور دو بطنیہ کا پچھلا بطن جو اس کو نکفیہ غدے کی پس وسطانی سطح کے بالائی حصّے سے علیحدہ کرتے ہیں۔ اسکی وسعت کے اس حصّے میں اس کا اوپری تقاطع دو بطنیہ کے پچھلے بطن کے بالائی کنارے کے ساتھ ساتھ پچھلی اذینی شریان کرتی ہے، اور دو بطنیہ کے زیرین کنارے پر معین عصب جو نیچے کو اور پیچھے کو گزرتا ہے، اور قذالی شریان جو اس عصب سے اوپری اوپر کو اور پیچھے کو گزرتی ہے۔ اس سے ذرا نیچے لیول پر یہ نکفیہ کی پس وسطانی سطح کے زیرین حصّے سے ڈھکی ہے، اور قذالی شریان کی قصی حلمی شاخ اسکا تقاطع کرتی ہے۔ نکفیہ کے نیچے سے نکل آنے کے بعد یہ قصیہ حلیمہ کے اگلے کنارے کے اوجھل واقع ہوتی ہے۔ سوائے 216 سباتی مثلث کے بالائی حصّے کے خطے میں جہاں تھوڑی دور تک اس عضلہ کے اگلے کنارے سے باہر آگے نکل آتی ہے۔ بہت سے عمقی عنقی بلغمی غدے اسکو قصیہ حلیمہ سے علیحدہ کرتے ہیں۔ اور اس عضلہ کے نیچے درقی کری کے بالائی حصّے کے لیول پر اس کا اوپری تقاطع عنقی ضفیرہ کی عنقی رابطی شاخ (communicans cervicalis) سے ہوتا ہے۔ اور حلقی کری کے لیول پر اس کا تقاطع کتفی لامی کا درمیانی وتر، بالائی درقی شریان کی قصی حلمی شاخ اور کتفی لامی کے پچھلے بطن کے عصب سے ہوتا ہے۔ کتفی لامی کے نیچے یہ قصیہ حلیمہ کے پچھلے کنارے سے ڈھکی ہے اور اگلی وداجی ورید اس کا تقاطع کرتی ہے اور اپنے اختتام پر ترقوہ کے قصی سرے کے پیچھے واقع ہے۔

پیچھے یہ مستقیمہ راسی جانبی مستقیمہ راسی پیشین، اور پہلے اور دوسرے عنقی اعصاب کے درمیانی جنبر سے تعلق رکھتی ہے۔ اس سے زیادہ نیچے لیول پر اسکے پچھلے تعلقات عنقی مہروں کے

آڑے زائدے اور ان کے اگلے درنوں سے چپکے ہوئے عضلے ہیں یعنی طویلہ راسی . اور اخمعیہ پیشین۔اسکی پچھلی سطح اور اخمعیہ پیشین کے درمیان صعودی عنقی شریان، حجابی عصب، اور آخر الذکر کا اوپری تقاطع کرتی ہوئی متعرض عنقی اور مستعرض کتفی شریانیں ہیں۔ بائیں طرف صدری قنات کا اختتامی حصہ بھی حجابی عصب کا تقاطع اندرونی وداجی ورید کے پیچھے کرتا ہے۔ اخمعیہ پیشین کے وسطانی کنارے پر درقی عنقی تنہ اسکے پیچھے واقع ہے اور اس سے زائد نیچے لبول پر زیر ترقوی شریان کا پہلا حصہ اور پلورا کا گنبد ہیں۔

217

دائیں ورید عموماً دونوں میں زیادہ بڑی ہوتی ہے۔ اور جب یہ گردن کی جڑ کے قریب پہنچتی ہیں تو یہ دونوں وریدیں ذرا سی دائیں جانب جھک جاتی ہیں جسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ دائیں جانب اس ورید کا زیرین حصہ مشترک سباتی شریان سے ایک چھوٹے تکونے فصل کے ذریعہ الگ رہتا ہے. جو نیچے زیر ترقوی شریان سے محدود ہے۔ اور بائیں جانب یہ ورید مشترک سباتی شریان کے اگلے رخ کا تراکب کرتی ہے۔

معاونات۔ اسکی ابتدا سے عین نیچے اندرونی وداجی ورید میں زیرین حجری جوف ملتا ہے، اور پھر ایک ایک کر کے بلعومی ضفیرہ کی شاخیں، لسانی وریدیں، مشترک وجہی ورید اور بالائی اور وسطی درقی وریدیں ملتی ہیں۔ بعض صورتوں میں اسکے بالائی سرے کے قریب اس میں ایک ربطی ورید ملتی ہے۔ جو قذالی شریان کے ساتھ جاتی ہے، اور کبھی کبھی اسکے زیرین سرے کے قریب اس میں وہ لمفی تنے آکر ملتے ہیں. جو عموماً لاراسمی وین کے ابتدائی حصہ میں کھلتے ہیں۔

**تقطیع**۔ اس ورید کے زیرین حصے کو کاٹ کر کھولو اور اس کو اڑی کا امتحان کرو جو اسکے سرے کے قریب واقع ہے یہ دو یا تین ہلالی داموں سے مل کر بنی ہے. جو لاراسمی ورید سے اندرونی وداجی کی طرف خون کی بازگشت کو رد کرتے ہیں۔

**لسانی بلعومی، تائیہ اور معین اعصاب**۔ دماغ کو نکال لینے کے بعد لسانی بلعومی، تائیہ، اور معین اعصاب حجمجہ کے کہفہ کو چھوڑتے ہوئے دیکھے گئے تھے، جبکہ وہ وداجی سوراخ کے وسطی خانے کے اندر سے اور پس جانبی طرف اندرونی وداجی ورید کی ابتدا اور پیش وسطانی طرف زیرین حجری جوف کے درمیانی فصل میں سے گزرتے ہیں (صفحہ 111 اور تصویر 81 صفحہ 218) تقطیع کار کو حجمجہ کے




FIG. 81.—Section through the Head a little to the right of the Median Plane. It shows the posterior cranial fossa and the upper part of the vertebral canal after the removal of the brain and the medulla spinalis.

کہفہ کے اندر کا امتحان بھر کرنا چاہئے اور وہ طریقہ بھر جان لینا چاہئے، جس سے یہ اعصاب اس سوراخ میں داخل ہوتے ہیں۔ لسانی بلعومی سب سے آگے واقع ہے۔ اور ام جافیہ کے ایک علیحدہ نلی نما غلاف کے ذریعہ دوسروں سے منقطع رہتا ہے۔ معین عصب ثانئیہ کے آگے واقع ہے اور یہ دونوں ام جافیہ کے اُسی غلاف میں ملفوف ہیں۔ اس طرح یہ دونوں سوراخ کے اندر سے ایک دوسرے سے ملے ہوئے گزرتے ہیں۔ کھوپری کے باہر پہنچکر تینوں زیر لسانی عصب کے قریب آجاتے ہیں اور یہ چاروں اعصاب تھوڑی دور تک اندرونی وداجی ورید اور اندرونی

218 سباتی شریان کے درمیانی فصل میں واقع ہوتے ہیں۔ لیکن جلد مختلف راستے لے لیتے ہیں۔ معین پیچھے کی طرف اندرونی وداجی ورید سے اوپری یا عمقی جھکتا ہے۔ لسانی بلعومی آگے کو اندرونی سباتی سے اوپری اور دوبطنیہ کے پچھلے بطن کے اوجھل جاتا ہے۔ زیر لسانی عصب بھی آگے کی طرف بیرونی اور اندرونی سباتی شریانوں کے پار روانہ ہوتا ہے۔ اور ثانئیہ عمودی رخ میں نیچے کو بڑھتا ہے پہلے اندرونی وداجی ورید اور اندرونی سباتی شریان کے درمیان اور پھر اس ورید اور مشترک شریان کے درمیان (تصویر 79)۔

ایک معمولی تقطیع میں ان بہت سی باریک شاخچیوں کا تعاقب کرنا ناممکن ہے۔ جو جمجمہ کے قاعدے کے خطہ میں آخری چار دماغی اعصاب سے نکلتی ہیں۔ ایسا کرنے کے لئے ایک بالکل تازے حصّے کا ہونا ضروری ہے جس کو خاص طور پر تیار کیا گیا ہوا ہو، اس طرح کہ نرم حصوں کو اسپرٹ کے ذریعہ سخت کر لیا گیا ہو اور ترشہ کے ہلکے محلول میں ڈال کر ہڈی کو نرمایا جائے۔ پھر بھی یہ تقطیع مشکل ہوتی ہے۔ لیکن یہ کام ترقی یافتہ طالب علم کو کرنا چاہئے، بشرطیکہ اسے اس مطلب کیلئے جسم کا یہ حصہ مل سکے۔

219 اعصاب کے ذیل کے بیان میں ان شاخوں کا ذکر جو سب صورتوں میں کھوجی جاسکتی ہیں، معمولی چھاپے میں دیا ہے۔ لیکن ان کا جن کو خاص تقطیع درکار ہے، باریک چھاپے میں دیا ہے۔

**لسانی بلعومی عصب** ۔ یہ عصب نیچے کو اور آگے کو جھکتا ہے اور اندرونی سباتی شریان کا اوپری تقاطع کرتا ہے۔ پہلے پہل یہ ابری زائدہ اور ابریہ بلعومیہ عضلے سے وسطانی واقع ہوتا ہے۔ پھر یہ عضلہ کے زیرین کنارے کے گرد گھومتا ہے اور زبان کے قاعدے پر پہنچنے کے لئے اسکی اوپری سطح کے پار آگے کو مڑتا ہے۔ زیر فکی خطہ کی تقطیع میں اس کا اختتامی حصّہ

لامیہ لسانیہ عضلہ کے اوجھل غائب ہوتا ہوا دیکھا گیا تھا جہاں یہ لسانی شاخوں میں ختم ہوتا ہے (تصویر 68)۔

موجودہ تقطیع میں ذیل کی شاخوں کی گرفت کرنے کی کوشش کرنی چاہیئے :-

| | |
|---|---|
| ۱۔ وجہی سے ربطی شاخ | ۳۔ بلعومی |
| ۲۔ ابریہ بلعومیہ والا عصب | ۴۔ لوزی (tonsillar) |
| | ۵۔ لسانی |

وجہی کی ربطی شاخ دو بطنیہ کے پچھلے بطن کو جانیوالے عصب سے نکلتی ہے اور عموماً اس عضلہ کے ریشوں کے اندر سے نکلتی ہے تاکہ وداجی سوراخ کے زیرین حصے کے قریب لسانی بلعومی میں ملجائے۔

ابری بلعومی عصب ایک چھوٹی شاخچی ہے۔ جو ہم نام عضلہ میں داخل ہوتی ہے لیکن اسکے ریشوں کا بیشتر حصہ اس عضلہ کے واسطے سے بلعوم کی مخاطی جھلی تک پہنچتا ہے۔

بلعومی شاخیں یہ ہیں :- (۱) ایک یا دو چھوٹی شاخچیاں جو بلعوم کی مخاطی جھلی تک پہنچنے کیلئے بالائی مضیق کو چھیدتی ہیں اور (۲) ایک بڑا عصب جو اوپر نکلتا ہے اور تائیہ کی بلعومی شاخ سمیت بلعومی ضفیرہ تک جاتا ہے۔ یہ اکثر دو یا زیادہ شاخوں میں تقسیم ہوجاتا ہے۔

لوزہ والی شاخیں زبان کے قاعدے کے قریب لسانی بلعومی سے نکلتی ہیں۔ یہ تالو کے لوزہ پر ضفیرہ بناتی ہیں۔ جو دائرہ لوزی ( circulus tonsillaris ) کہلاتا ہے اور حلقوم (fauces) کی خاکنائے کی مخاطی جھلی اور نرم تالو اور نیز لوزہ کو شاخچیاں دیتی ہیں۔

اختتامی یا لسانی شاخوں کا تعاقب زبان کی تقطیع میں ہوگا۔

لسانی بلعومی عصب کے متعلق ابھی اور باتیں ہیں۔ جن کا ذکر ضروری ہے۔ وداجی سوراخ کے زیرین حصے پر دو چھوٹے عقدے اسکے تنے پر بنتے ہیں اور ان دونوں میں سے زیرین میں سے بعض باریک شاخیں نکلتی ہیں۔ بالائی عقدے کو عقدۂ بالائی اور زیرین کو عقدۂ حجری کہتے ہیں۔

بالائی عقدہ ایک چھوٹا عقدہ نما پھلاؤ ہے جس میں عصبی تنے کے ریشوں کا صرف ایک حصہ شامل ہوتا ہے۔ یہ اُس عظمی میزاب کے بالائی حصے میں واقع ہے، جس میں عصب اسوقت واقع ہے جب کہ

وواجی سوراخ کے اندر سے گزرتا ہے ۔ اس سے کوئی شاخیں نہیں نکلتیں ۔

حجری عقدہ ایک زیادہ بڑا پھیلاؤ ہے ۔ جس میں سارا عصبی تنہ حصہ لیتا ہے اور وواجی سوراخ کے فتحہ پر عصب تائیہ اور زیرین حجری جوف کے درمیان واقع ہے (یہ عصب اسکے اور سوراخ کے اگلے کنارے کے درمیان واقع ہے)۔ اسکی لمبائی چار یا پانچ ملی میٹر سے زائد نہیں ہوتی ۔ تین ربطی شاخیں اسمیں داخل ہوتی یا اس میں سے نکلتی ہیں اور اسکو (۱) بالائی عنقی مشارکی عقدہ ۔ (۲) تائیہ کی اُذینی شاخ اور (۳) تائیہ کے وواجی عقدہ کے ساتھ ملاتی ہیں ۔

مذکورہ شاخچیوں کے علاوہ طبلی عصب حجری عقدہ سے نکلتا ہے ۔

طبلی عصب ۔ طبلی عصب کا آخری ٹھکانا اُذنی عقدہ کو مان سکتے ہیں ۔ لیکن یہ اس ساخت تک پہنچنے کیلئے بہت پیچدار راستہ اختیار کرتا ہے اور راستہ میں شاخیں دیتا ہے ۔ یہ اُس حید کے ایک چھوٹے سوراخ میں داخل ہوتا ہے جو وواجی حفرہ کو حجری ہڈی کی زیرین سطح پر سباتی سوراخ سے الگ کرتا ہے اور ایک تنگ قنال کے ذریعہ طبلی کہفہ تک جاتا ہے ۔ یہ طنف (promontory) میں میزاب بنا کر اسکو ٹھڈی کی وسطانی دیوار کا تقاطع کرتا ہے ۔ طبل کے اگلے حصے پر پہنچ کر دوبارہ ہڈی میں داخل ہوتا ہے اور ایک باریک قنال میں جاتا ہے ۔ جو حجری ہڈی میں اس سیل کے بالائی سرے کے نیچے ایک سرنگ بناتی ہے جس میں تنندۂ طبل عضلہ واقع ہے ۔ اپنے ممر کے اس حصہ میں طبلی عصب میں وجہی عصب کے رکبہ دار عقدہ (ganglion geniculi) سے ایک شاخ آ کر ملتی ہے ۔ اور اس ملاپ کے بعد اسکو چھوٹا اوپری حجری عصب (lesser superficial petrosal nerve) کہتے ہیں ۔

وہ قنال جس میں چھوٹا اوپری حجری عصب واقع ہے، ایک چھوٹے روزن کے ذریعہ جمجمہ کے کہفہ کے اندر حجری ہڈی کی اگلی سطح پر وجہی قنال کے سوراخ سے عین جانبی کھلتی ہے ۔ اس روزن میں سے یہ عصب جمجمہ کے کہفہ میں داخل ہوتا ہے اور تقریباً فوراً ہی نیچے کو اس فصل میں سے گزر کر اسکو چھوڑتا ہے جو وتدی کے بڑے پر (wing) اور صدغی ہڈی کے حجری حصہ کے درمیان ہے ۔ یا لااسمی (inno- minate قنال میں سے یا سوراخِ بیضوی میں سے ۔ کھوپڑی کے باہر یہ اُذنی عقدہ میں ملتا ہے ۔

طبلی کہفہ میں طبلی عصب رسد کی شاخیں دیتا ہے (۱) طبل کی مخاطی جھلی کو (۲) حلیمہ کے خلیوں کو استر کرنیوالی جھلی کو اور (۳) سمعی (Eustachian) نلی کی مخاطی جھلی کو ۔ یہ اندرونی سباتی شریان کے مشارکی ضفیرہ کے ساتھ بالائی اور زیرین سباتی طبلی (carotico-tympanic) شاخوں کے ذریعہ ملا ہوا ہے ۔ جو صدغی ہڈی کے حجری حصہ کے جرم کو چھیدتی ہیں اور طبلی عصب کے ساتھ

طبلی ضفیرہ بناتی ہیں۔

عصب تائیہ ۔ یہ عصب معین عصب کے ہمراہ وداجی سوراخ کے وسطی خانے میں سے گزرتا ہے، یعنی یہ دونوں ام جافیہ کے ایک ہی غلاف میں ملفوف ہوتے ہیں ۔ گردن میں یہ عصب عمودی راستہ اختیار کرتا ہے ۔ پہلے پہل اندرونی وداجی ورید اور اندرونی سباتی شریان کے درمیان واقع ہوتا ہے اور بعد کو اسی ورید اور مشترک سباتی شریان کے درمیان اس غلاف کے اندر ہوتا ہے جو ان عروق کو ملفوف کرتا ہے لیکن انکے پیچھے کے مستوی میں اسلئے اسکے پچھلے تعلقات مشترک اور اندرونی سباتی شریانوں کے تعلقات جیسے ہیں ( صفحات 117، 211 ) ۔ گردن کی جڑ پر یہ صدر میں داخل ہوتا ہے اور دونوں طرف مختلف تعلقات رکھتا ہے ۔ وائیں جانب زیر ترقوی شریان کے پہلے حصے کا تقاطع کرتا ہے بائیں جانب صدری قنات کے آگے تقاطع کرکے نیچے کی جانب بائیں مشترک سباتی اور زیر ترقوی شریانوں کے درمیان بائیں لاسمی ورید کے پیچھے جاتا ہے ۔ اسکے صدری تعلقات کیلئے دیکھو جلد دوم صفحہ 127 ۔

لسانی بلعومی کی طرح تائیہ اپنے بالائی حصے کے متعلق دو عقدے رکھتا ہے ۔ یہ وداجی عقدہ اور عقدہ کریبی ( ganglion nodosum ) ہیں ۔

وداجی عقدہ ۔ یہ عقدہ وداجی سوراخ کے اندر واقع ہے ۔ یہ ایک گول پھلاؤ ہے جو ربطی شاخچوں کے ذریعہ قرب کے کئی اعصاب سے ملا ہوا ہے اور تقسیم کی دو شاخیں دیتا ہے ۔

ربطی شاخیں ۔ (۱) وجہی عصب کے ساتھ (۲) لسانی بلعومی کے حجری عقدہ کے ساتھ (۳) معین کے ساتھ (۴) مشارکی کے بالائی عقدے کے ساتھ ۔

تقسیم کی شاخیں ۔ (۱) سحائی ۔ (۲) اذینی عصب ۔

سحائی شاخ ایک باریک شاخچہ ہے ۔ جو وداجی سوراخ کے اندر سے اوپر کو جاتی ہے اور دو شاخوں میں تقسیم ہوکر پچھلے حجمی حفرہ میں ام جافیہ کو رسد پہنچاتی ہے ۔

اذینی عصب لسانی بلعومی کے حجری عقدہ سے ایک ربطی رشتک لیتا ہے اور اندرونی وداجی ورید کے بصلہ کی جانبی سطح پر پیچھے کو گزرتا ہے تاکہ وداجی حفرہ کی جانبی دیوار کے پچھلے حصے پر ایک باریک روزن میں داخل ہوجائے ۔ پھر ایک تنگ قنال اسکو صدغی ہڈی کے جرم میں سے لے جاتی ہے ۔ اور یہ

اپنے راستہ میں ابر یہ حلمیہ ( stylo-mastoid ) سوراخ سے تھوڑا فاصلہ اوپر وجھی قنال کا تقاطع کرتاہے ۔اس طرح یہ وجھی عصب کے ساتھ بہت قریبی تعلق حاصل کرلیتا ہے اور ایک صعودی اور ایک نزولی ربطی شاخ کے ذریعہ اسکے ساتھ ملا رہتا ہے ۔آخر کار یہ حلمی زائدہ اور بیرونی سمعی منفذ کے درمیانی فصل میں کھوپری کی سطح پر ظاہر ہوتا ہے ،جہاں یہ وجھی کی پچھلی اُذینی شاخ کے ساتھ ربط رکھتا ہے ۔ یہ منفذ کی دیوار کی بیرونی سطح کے پچھلے رخ کی جلد ،منفذ کی دیوار کی اندرونی سطح کے زیرین نصف کو ڈھانکنے والی جلد اور طبلی جھلی کے زیرین نصف کو رسد پہنچاتا ہے ۔

**عقدہ کربی** ۔ وداجی سوراخ سے نکلنے کے بعد عصب تائیہ میں معین عصب کا دماغی حصہ آملتا ہے اور عصب تائیہ پھول کر عقدہ کربی بن جاتا ہے ۔

عقدہ کربی ایک ملبونزا سرخ سے رنگ کا پھلاؤ ہے جو تقریباً ۸ ملی میٹر (۳/۱۰ انچ) لمبا اور جمجمہ کے قاعدے سے ۱۲۶۵ ملی میٹر (۱/۲ انچ) نیچے تائیہ کے تنہ پر بنتا ہے ۔مضبوط ربطی شاخیں اسکے اور عنقی ضفیرہ کے پہلے چنبر اور مشارکی کے بالائی عنقی عقدہ کے درمیان گزرتی ہیں ۔مزید برآں زیرلسانی عصب عموماً لیفی الحاق کے ذریعہ اسکے ساتھ خوب چپکا ہوتا ہے جسکے اندر عصبی ریشوں کا کچھ تبادلہ ہوتا ہے ۔

**تائیہ کے عنقی حصے کی تقسیمی شاخیں** ۔تائیہ کی شاخیں جو اسکے گردن میں سے گزرتے وقت نکلتی ہیں یہ ہیں :۔ (۱) بلعومی (۲) بالائی حنجری (۳) بازگرد (۴) قلبی (cardiac) ۔

**بلعومی شاخ** ۔ یہ شاخ عقدہ کربی کے بالائی حصے سے اٹھتی ہے اور اندرونی سباتی سے اوپری نیچے اور آگے کو جاتی ہے تاکہ بلعومی ضفیرہ میں ختم ہو۔ اسکی جگہ اکثر دو شاخیں لے لیتی ہیں ۔جن میں بالائی بڑی ہوتی ہے ۔

**بالائی حنجری عصب** ۔یہ عصب بہت زیادہ بڑی شاخ ہے ۔جو عقدہ کربی کے وسط سے اٹھتی ہے ۔ یہ نیچے اور آگے کو گزرتی ہے لیکن بلعومی شاخ سے یوں مختلف ہے کہ اندرونی سباتی شریان سے عمقی گزرتی ہے ۔جب اس مقام میں ہوتی ہے تو اندرونی حنجری اور بیرونی حنجری اعصاب میں تقسیم ہوکر ختم ہوتی ہے ۔ اور یہ دونوں اگلے مثلث کی انقطیع میں اس سے پہلے دیکھی جاچکی ہیں ( صفحہ 132) ۔

تقسیم ہونے سے پہلے بالائی حنجری باریک شاخچوں کے ذریعہ مشارکی کے بالائی عنقی عقدہ کے ساتھ روابطہ قائم کرتا ہے اور اس میں بلعومی ضفیرہ سے ایک یا دو رشتگیں بھی آتی ہیں۔

**اندرونی حنجری عصب** لامی ہڈی اور درقیہ کری کے درمیانی فصل کی طرف جاتا ہے۔ وہاں درقی لامی عضلہ کے پچھلے کنارے کے نیچے غائب ہونے کے بعد اپنی ہمنام جھلی کو چھیدتا ہے اور بلعوم میں داخل ہوتا ہے اور پھر حنجرہ کی طرف نزول کرتا ہے۔

**بیرونی حنجری عصب** ایک بہت نازک شاخ ہے۔ جو نیچے کو اور آگے کو جھکتا ہے تاکہ حلقی درقی (crico-thyreoid) عضلہ تک پہنچے جس میں یہ ختم ہوتا ہے۔

یہ بلعوم کے زیرین مضیق عضلے کو چند رشتگیں دیتا ہے اور ایک باریک شاخچی مشارکی کی بالائی قلبی شاخ کو اور مشارکی کے بالائی عنقی ضفیرہ سے ایک ربطی شاخ پاتا ہے۔

**بازگرد (recurrent) عصب** یہ عصب ہر دو جانب مختلف طرح نکلتا ہے۔ دائیں جانب تائیہ سے اسی مقام پر نکل کر جہاں یہ زیر ترقوی شریان کے پہلے حصے کا تقاطع کرتا ہے، شریان کے گرد گھومتا ہے اور اپنے اختتام تک صعود کرتا ہے۔ بائیں جانب صدر میں تائیہ سے نکلتا ہے اور اورطہ کی محراب کے گرد گھومتا ہے۔ گردن کے اندر ہر ایک بازگرد عصب قصبہ اور مری کے درمیانی میزاب میں درقیہ غدے کے متناظر لختے کے وسطانی پہلو کے ساتھ ساتھ صعود کرتا ہے۔ اور زیرین درقی شریان سے پیچھے یا آگے گزر کر زیرین حنجری عصب ہو کر زیرین مضیق عضلہ کے زیرین کنارے کے اوجھل غائب ہو جاتا ہے اور حنجرہ میں داخل ہوتا ہے۔

بازگرد عصب حنجرہ میں پہنچنے سے پہلے کئی شاخیں دیتا ہے۔ یعنی (۱) قلبی شاخیں (۲) قصبہ اور مری والی شاخچیاں اور (۳) چند رشتگیں زیرین مضیق کو اس مقام پر جہاں یہ اس عضلہ کے زیرین کنارے کے اوجھل گزرتا ہے۔

**قلبی شاخیں** - گردن کے اندر تائیہ سے دو قلبی شاخیں نکلتی ہیں دائیں جانب یہ دونوں شاخیں زیر ترقوی شریان کے پیچھے گزر کر صدر میں داخل ہوتی ہیں اور عمقی قلبی ضفیرہ میں ختم ہوتی ہیں۔ بائیں جانب بالائی عصب عمقی قلبی ضفیرہ میں ملجاتا ہے اور زیرین عصب

223

اوپری قلبی ضفیرہ کی ساخت میں داخل ہوتا ہے۔

**معین عصب** ۔ اس عصب کے دو حصّے ہیں۔ ایک نخاعی اور ایک دماغی۔ وداجی سوراخ کے اندر دماغی حصہ ایک یا دو باریک شاخچوں کے ذریعہ تائیہ کے وداجی عقدہ سے ملا ہوا ہے اور کھوپری کے قاعدے کے نیچے یہ نخاعی حصّہ کو چھوڑ کر تائیہ میں ملجاتا ہے۔

معین عصب کا دماغی حصّہ تائیہ کیلیئے اسکے حرکی ریشوں کا بیشتر حصہ مہیا کرتا ہے۔ یہ ریشے عقدہ کربی کی سطح پر سے گزرتے ہیں اور بلعومی اور بالائی حنجری اعصاب میں چلے جاتے ہیں۔ کچھ ریشے تائیہ کے تنے میں سے ہوکر قلبی شاخوں اور نیز بازگرد شاخوں میں چلے جاتے ہیں۔

معین کا نخاعی حصّہ اٹیلس کے آڑے زائدے کے لیول سے نیچے پیچھے کو رخ رکھتا ہے یہ اندرونی وداجی ورید کا تقاطع کرتا ہے اور قصی حلمی عضلے میں غائب ہو جاتا ہے۔ اسکے باقی ممر کا مطالعہ پہلے ہو چکا ہے (صفحات 41 اور 133)۔ یہ دو عضلوں کو رسد پہنچاتا ہے۔ یعنی قصیہ حلمیہ اور منحرفہ۔

**بلعومی ضفیرہ** ۔ یہ ضفیرہ باریک عصبی رشتوں کا ایک جال ہے جو بلعوم کی دیوار پر وسطی مضیق عضلہ کے لیول پر بنتا ہے۔ تائیہ کی بلعومی شاخیں لسانی بلعومی، اور مشارکی کا بالائی عنقی عقدہ اس کی ساخت میں داخل ہوتے ہیں۔ اور اسکے سلسلہ میں ایک یا زیادہ چھوٹے عقدے بنجاتے ہیں۔ اسکی اختتامی شاخچیاں بلعوم کے عضلوں اور مخاطی جھلی کو جاتی ہیں۔ اور ایک شاخ تائیہ کی لسانی فرع (ramus: lingualis vagi) اس ضفیرہ کو زیر لسانی عصب سے ملاتی ہے۔

224

**زیر لسانی عصب** ۔ یہ عصب زیر لسانی قنال میں سے ہوکر جمجمہ کو چھوڑتا ہے۔ یہ ام جافیہ کو دو مختلف حصّے ہوکر چھیدتا ہے جو اس عظمی قنال کے بیرونی دہنہ پر آپس میں ملکر ایک تنہ بناتے ہیں۔ جب یہ قنال سے نکلتا ہے تو عمقی اور اندرونی وداجی ورید اور اندرونی سباتی شریان سے وسطانی واقع ہوتا ہے۔ اسکے فوراً بعد یہ جانبی رخ مڑتا ہے اور تائیہ کے عقدہ کربی کے گرد نصف چکر کاٹ کر ان دونوں عروق کے درمیان ظاہر ہوتا ہے اور ان دونوں کے درمیان دو بطنیہ عضلہ کے پچھلے بطن کے زیرین کنارے تک نزول کرتا ہے۔ جہاں سباتی مثلث میں چلا جاتا ہے۔ تائیہ کے عقدہ کربی کے ساتھ اسکا گہرا تعلق پہلے ہی دیکھا جا چکا ہے (صفحہ 221)

سباتی مثلث میں یہ قذالی شریان کے زیریں سرے کے گرد اسکی قصی حلمی شاخ کے نیچے گھومتا ہے اور آگے کو مڑ کر قذالی، اندرونی اور بیرونی سباتی شریانوں اور لسانی شریان کے چنبر کا اوپری تقاطع کرتا ہے۔ پھر یہ دوبطنیہ کے پچھلے بطن کے وسطانی پہلوؤں اور ابری لامی کے پار گزرتا ہے اور دوبطنیہ مثلث میں داخل ہوتا ہے؛ جہاں یہ چانی لامی کے وسطانی جانب غائب ہوتا ہے اور لامیہ لسانیہ کے اگلے کنارے پر زبان کی جڑ میں داخل ہوتا ہے۔

ربطی شاخیں۔ کھوپڑی کے قاعدہ کے قریب زیرلسانی عصب ان ساختوں سے ملا ہوا ہے (۱) بالائی عنقی عقدہ (۲) تائیہ اور (۳) پہلا عنقی عصب جب یہ قذالی شریان کے گرد گھومتا ہے تو (۴) بلعومی ضفیرہ سے اس میں تائیہ کی فرع لسانی (ramus lingualis vagi) آکر ملتی ہے۔ اور لامیہ لسانیہ کی سطح پر یہ (۵) لسانی عصب کے ساتھ ایک یا زیادہ شاخوں کے ذریعہ ربط کرتا ہے (صفحہ 195)۔

تقسیمی شاخیں۔ (۱) سحائی شاخ زیرلسانی قنال کے بالائی حصے میں نکلتی ہے اور جمجمہ کے اندر پہنچکر سوراخ کبیر کے اردگرد اُم جافیہ میں پھیلتی ہے (۲) عروقی شاخچیوں کے متعلق کہتے ہیں کہ وہ اندرونی وداجی ورید کے عمقی رُخ کو رسد پہنچاتی ہیں (۳) نازل زیرلسانی (descendens hypoglossi) جو پہلے عنقی عصب کے ریشوں کو زیرلامی عضلوں تک لیجاتی ہے (۴) درقی لامی عصب جو خود بھی پہلے عنقی عصب کے ریشوں پر مشتمل ہے (۵) اختتامی شاخیں جو ذقنی لامی اور لسانیہ حنکیہ (glosso palatinus) کے سوا سارے اندرونی اور بیرونی عضلوں کو رسد پہنچاتی ہیں۔

تقطیع۔ گردن کی ماقبل کی تقطیع میں عنقی منشار کی کا بڑا حصہ اور وہ کل شاخیں جو اس سے نکلتی ہیں۔ واضح ہو چکی ہیں۔ زیریں عقدہ جو ساتویں عنقی مہرے کے مستعرض زائدہ اور پہلی پسلی کی گردن کے درمیانی خلا میں واقع ہے، ابھی ایک خاص حد تک چھپا ہوا ہے اور اب واضح ہو جانا چاہیے۔ زیرترقوی شریان کو پہلی پسلی پر اخمعیہ تیشین عضلے کے پیچھے اسکے مقام سے ہٹاؤ، اور اسکو وسطانی جانب موڑدو۔ یہ عمل خاطر خواہ کرنے کیلیے ضلعی عنقی شریان کو اسکے آغاز کے

قریب کاٹنا ضروری ہوگا۔ اس بات کی بڑی احتیاط کرنی چاہیئے کہ وہ باریک اعصاب سالم بچ جائیں۔ جو نیچے کے رُخ زیر زیر قوی شریان کے پہلے حصّے کے آگے گذرتے ہیں۔ اگر تقلیع کیلئے زیادہ جگہ کی ضرورت ہو۔ تو استخوانی چمٹے کے ساتھ پہلی پسلی کے اگلے حصّے کو نکال دینا چاہیئے لیکن عموماً یہ بات ضروری نہیں ہوگی۔

**مشارکی تنہ گردن میں** اس تنہ کا عنقی حصہ مہروں کے آڑے زائدوں کی جڑوں کے آگے گردن میں سے انتصاباً گزرتا ہے۔ یہ آگے اندرونی اور مشترک سباتی شریانوں اور پیچھے طویلہ راسی اور طویلہ عنقی عضلوں کے درمیان واقع ہے۔ اوپر یہ ایک مضبوط صعودی عصبی تنے کی شکل میں اوپر کے رُخ بڑھ جاتا ہے، جس کو عصب سباتی اندرونی (nervous caroticus internus) کہتے ہیں، اور جو اندرونی سباتی شریان کے ساتھ سباتی قنال میں جاتا ہے۔ نیچے یہ پہلی پسلی کی گردن پر سے اور پلورا کے راس سے پیچھے مشارکی تنہ کے صدری حصے میں ملجاتا ہے۔ اس تنے کے عنقی حصّے پر صرف تین عقدے بنتے ہیں اور عنقی اعصاب سے کوئی سفید ربطی فروع اس تنے یا ان عقدوں میں داخل نہیں ہوتیں۔

**بالائی عنقی عقدہ**۔ یہ عقدہ جو تین عقدوں میں سب سے بڑا ہے ایک لمبوترا تکلہ نما جسم ہے۔ جو قد میں کسی قدر کم و بیش ہوتا ہے۔ یہ طویلۂ راسی کے بالائی حصّے پر دوسرے اور تیسرے عنقی مہروں کے مقابل اور سباتی غلاف کے پیچھے واقع ہے۔ اسکے بالائی کنارے سے مضبوط عصب سباتی اندرونی سباتی قنال میں جاتا ہے، اور زیریں سرا نیچے کی طرف تنے میں گاؤدم ہو جاتا ہے۔ اس سے بہت شاخیں نکلتی ہیں۔ ان میں سے بعض اسکو قریب کے اعصاب سے ملاتی ہیں، اور بعض مختلف طریقوں سے پھیلی ہوئی ہیں۔

ملانے والی شاخیں یہ ہیں:۔ (۱) نازک رمادی ربطی فروع جو اسکو بالائی چار عنقی اعصاب کے ساتھ ملاتی ہیں۔ (۲) تائیہ کے دونوں عقدوں کو جانے والی شاخچیاں۔ (۳) لسانی بلعومی کے حجری عقدہ کو جانے والی اور (۴) زیر لسانی کو۔ یہ عصب معین کے ساتھ ملا ہوا نہیں ہے۔

تقسیمی شاخیں یہ ہیں:۔ (۱) عصب سباتی اندرونی (۲) بیرونی سباتی اعصاب (۳) حنجری بلعومی (laryngo-pharyngeal) فروع (۴) بالائی قلبی عصب۔

اندرونی سباتی عصب ۔ یہ عصب اس عقدہ کے بالائی سرے سے سباتی قنال میں جاتا ہے ۔ اسکی تقسیم آئندہ بیان ہوگی (صفحہ 241)۔

بیرونی سباتی اعصاب ۔ دوسے چھ رشتکیں جن کو بیرونی سباتی شاخیں کہتے ہیں، بیرونی سباتی شریان کی طرف جاتی ہیں ۔ اور اسکے گرد ایک ڈھیلا جال بناتی ہیں جس کو بیرونی سباتی ضفیرہ کہتے ہیں اور جس سے ایک شاخ قنبلۂ سباتی (glomus caroticum) کو جاتی ہے اور اسکے بڑھاؤ شریان کی کل شاخوں پر چلے جاتے ہیں ۔ وہ حصّہ جو بیرونی فکی شریان پر جاتا ہے، زیر فکی عقدہ کو مشارکی جڑ دیتا ہے ۔ اور وسطی سحائی شریان والی شاخ اذنی عقدہ کو متناظر جڑ اور نیز بیرونی اوپری حجری عصب دیتی ہے جو وجہی عصب کے رکبہ دار عقدہ (ganglion geniculi) کو جاتا ہے ۔

حنجری بلعومی فروع ۔ یہ شاخیں بلعومی ضفیرہ اور بالائی حنجری عصب سے ملتی ہیں ۔

بالائی قلبی عصب ۔ یہ عصب ایک لمبی نازک شاخ ہے جو کئی جڑوں کے ذریعہ اس عقدہ سے نکلتی ہے ۔ اور پھر نیچے کی طرف سباتی شریان کے پیچھے گزرتی ہے ۔ اسکے مر کی مختلف منزلوں میں مشارکی اور شاخیں ، نائیہ کی ایک شاخ اور نیز بیرونی حنجری اور بازگرد اعصاب کی رشتکیں اس میں آملتے ہیں ۔ دایاں بالائی قلبی عصب زیر ترقوی شریان کے پیچھے یا آگے گزر کر صدر میں جاتا ہے اور عمقی قلبی ضفیرہ میں ختم ہوتا ہے ۔ بایاں بالائی قلبی عصب بائیں مشترک سباتی شریان کے ساتھ صدر میں جاتا ہے ۔ اور اورطہ کی محراب کے بائیں جانب کا تقاطع کرکے اوپری قلبی ضفیرہ میں ختم ہوتا ہے ۔

وسطی عنقی عقدہ ۔ یہ عقدہ گردن کے تین عقدوں میں سب سے چھوٹا ہے یہ چھٹے عنقی مہرے کے مقابل زیرین درقی شریان کے بہت قریب واقع ہے جس پر یہ اکثر رکھا رہتا ہے ۔ اسکی شاخیں یہ ہیں :۔ (۱) رابطی رمادی فروع جو اخمعیہ پیشین اور طویل عنقی عضلوں کے متصل کناروں کے درمیان گزرتی ہیں اور اس عقدہ کو پانچویں اور چھٹے عنقی اعصاب کے ساتھ ملاتی ہیں (۲) درقی شاخیں جو زیرین درقی شریان کے ساتھ ساتھ درقی غدے کو جاتی ہیں اور بیرونی حنجری اور بازگرد اعصاب کے ساتھ تعلقات قائم کرتی ہیں (۳) وسطی قلبی عصب ۔

دونوں جانب وسطی قلبی عصب صدر میں داخل ہوتا ہے اور عمقی قلبی ضفیرہ میں

ختم ہوتا ہے۔ دائیں جانب یہ زیر ترقوی شریان کے پیچھے یا آگے گزرتا ہے۔ بائیں جانب یہ نیچے کی طرف مشترک سباتی اور زیر ترقوی شریانوں کے درمیان چلا جاتا ہے۔

**زیرین عنقی عقدہ** - یہ عقدہ ساتویں عنقی مہرے کے مستعرض زائدہ اور پہلی پسلی کی گردن کے درمیان واقع ہے۔ اس مقام پر یہ فقری شریان کے پیچھے ہوتا ہے۔ یہ پایا جانا کسی طرح غیر معمولی بات نہیں کہ یہ عقدہ پہلی پسلی کی گردن کے اوپر پہلے صدری عقدہ کے ساتھ کم وبیش پورا ضم ہو۔ اسکے اور وسطی عنقی عقدہ کے درمیان کا تعلق عموماً دو یا زیادہ نازک عصبی ڈوریوں کی شکل میں ہوتا ہے۔ ان میں سے ایک ڈوری زیر ترقوی شریان کے آگے گزرتی ہے، اسکے نیچے چنبر بناتی ہے اور اسکے پیچھے چڑھتی ہے۔ اس چنبر کو ویوسن کا عروۂ زیر ترقوی [ansa subclavia](Vieussenii)] کہتے ہیں۔

زیرین عنقی عقدہ کی شاخیں یہ ہیں:-

۱- رمادی ربطی شاخیں جو ساتویں اور آٹھویں عنقی اعصاب کو جاتی ہیں۔

۲- عروقی شاخیں۔

۳- زیرین قلبی عصب۔

**عروقی فروع** باریک شاخیں ہیں جو زیر ترقوی شریان اور اسکی شاخوں کے گرد ایک ضفیرہ بناتی ہیں۔ فقری شریان کے گرد کی شاخیں اپنی بڑی جسامت کے لئے مشہور ہیں۔ دونوں جانب زیرین قلبی عصب عمقی عنقی ضفیرہ میں داخل ہوتا ہے۔

# درقیہ غدہ قصبہ مری

گردن کی عروق اور اعصاب کا مطالعہ ہوچکنے کے بعد تقطیع کاروں کو درقیہ غدے قصبہ، اور مری کا امتحان کرنا چاہیئے۔

**درقیہ غدہ** - یہ غدہ ایک بہت عروق دار ٹھوس جسم ہے جو قصبہ کے بالائی حصے کو پکڑتا ہے، اور اوپر کے رُخ حنجرہ کے ہر پہلو پر تھوڑے فاصلہ تک جاتا ہے۔ یہ عنقی ردا کی پیش قصبیتی تہ کے غلاف میں بند ہے۔ جو اوپر حنجرہ کے سامنے اور جانبوں سے چپکا ہوا ہے۔ یہ نیز اپنا خاص

لیفی کیسہ رکھتا ہے جو غدے کے ہیکل سے مسلسل ہے۔ اس غلاف اور کیسہ کے درمیان رسدی فروع غدی جرم میں داخل ہونے سے پہلے پھیلتی ہیں۔ اور نکلنے والی وریدیں ایک دوسرے کے ساتھ تقسم کر کے مختلف درقی وریدیں بناتی ہیں۔ یہ مختلف موضوعوں میں بہت مختلف جسامت کا ہوتا ہے اور عورتوں اور بچوں میں بالغ مردوں کی نسبت نسبتاً ہمیشہ بڑا ہوتا ہے۔ اس میں تین خوب واضح حصے ہوتے ہیں۔ یعنی دو لختے جو وسطی ستوی کے پار خاکنائے کے ذریعہ ملتے ہیں۔ ہر ایک لختہ شکل میں کسی قدر مخروطی ہوتا ہے۔ اس کا قاعدہ قصبہ کے پانچویں یا چھٹے حلقے کے لیول پر واقع ہوتا ہے۔ اور اسکا راس درقی کری کے پہلو کے ساتھ لگا رہتا ہے۔ اسکی اوپری یا جانبی سطح ابھری ہوئی اور گول ہوتی ہے۔ سطح کے رخ یہ قصی درقی (sterno-thyreoid) قصی لامی (sterno-hyoid) اور کتفی لامی (omo-hyoid) عضلوں سے ڈھکا ہے، اور قصی حلمی کا اگلا کنارہ اس کا تراکب کرتا ہے (تصویر 83 صفحہ 230)۔ اسکی عمقی یا وسطانی سطح ان حصوں کے موافق ہے، جن کے اوپر یہ واقع ہے، یعنی قصبہ کا پہلو حلقی کری اور درقیہ کری۔ اسکا پچھلا کنارہ مری اور بلعوم کے جانبی کناروں اور باز گرد عصب سے تعلق رکھتا ہے۔ بیشتر صورتوں میں یہ مشترک سباتی شریان کا تراکب کرتا ہے۔ اسکا اگلا کنارہ خاکنائے کے ذریعہ مقابل کے لختہ کے اگلے کنارے کے ساتھ ملا ہوا ہے۔ خاکنائے سے اوپر یہ بالائی درقی شریان کی اگلی انتہائی شاخ کے ساتھ اور خاکنائے کے نیچے زیرین درقی ورید کے ابتدا کے ساتھ تعلق رکھتا ہے۔

228

229

درقی غدے کی خاکنائے پہلے ہی گردن کے وسطی خط کی تقطیع میں دیکھی جا چکی ہے۔ یہ کم و بیش ہونے والی چوڑائی کا ایک بند ہے جو قصبہ کے دوسرے تیسرے اور چوتھے چھلوں کے سامنے واقع ہے۔ اور اسی لئے دونوں لختوں کے بالائی سروں کی نسبت زیرین سروں کے زیادہ قریب ہے۔

ایک زائد لختہ یعنی ہرمی یا وسطی لختہ اکثر ملتا ہے۔ یہ ایک ملبوترا نازک زائدہ ہے جو وسطی ستوی کے کسی ایک جانب (عموماً بائیں جانب) خاکنائے سے اٹھتا ہے اور اوپر کے رخ لامی ہڈی کی طرف جاتا ہے۔ کبھی یہ لیفی بافت یا عضلی ریشوں کی ایک تنگ دھجی کے ذریعہ جس کو رافع غدہ درقیہ (levator glandulæ thyroideæ) کہتے ہیں، لامی ہڈی کے ساتھ ملا ہوتا ہے۔ یہ چھوٹا عضلہ بعض صورتوں میں درقیہ غدے کے ہرمی زائدہ سے الگ تعلق رکھتا ہے۔ درقیہ غدہ رد ا کے ذریعہ ان حصوں سے مضبوط ملا ہوا ہے




FIG. 82.—Dissection of the Anterior Part of the Neck. The Right Sterno-mastoid has been removed.

جن کے اوپر یہ واقع ہے۔ اور اسی لئے حنجرہ کی کل حرکتوں میں اس کا تعاقب کرتا ہے۔

تقطیع کار کو درقیہ غدے کی بڑی عروقیت کو دیکھنا چاہئے۔ چار بڑی شریانیں اور کبھی کبھی ایک پانچویں چھوٹی رگ اسکے جرم تک خون لیجاتی ہیں۔ ہر ایک لختہ کے راس پر بیرونی سباتی شریان کی ایک بالائی درقی شاخ تین شاخوں میں تقسیم ہوتی ہے جو اس غدے کو رسد لیجاتی ہیں۔ دو زیرین درقی شاخیں جو زیر ترقوی شریانوں کے درقی عنقی تنوں سے نکلتی ہیں، اپنی اختتامی شاخیں ان دونوں لختوں کے قاعدہ کے حصوں اور عمقی سطحوں کو دیتی ہیں۔

یہ اتفاقی شریان **درقی اسفل** (thyreoidea ima) ہے۔ یہ لااسمی یا زیادہ شاذ مشترک سباتی یا اورطہ کی محراب کی شاخ ہوتی ہے۔ یہ قصبہ کے اگلے رخ پر چڑھتی ہے تاکہ درقی غدے کی خاکنائے تک پہنچے۔ یہ درقی شریانیں ایک دوسری کے ساتھ تفمم کرتی ہیں۔

وہ وریدیں جو خون کو درقیہ غدے سے باہر لیجاتی ہیں اور بھی زیادہ تعداد میں ہیں۔ ان میں سے کچھ تو ان معاونوں سے بنتی ہیں جو غدے کی اگلی سطح پر ایک وریدی جال سے اٹھتی ہیں، لیکن زیادہ تر ان شاخوں سے بنتی ہیں جو اسکے جرم سے نکلتی ہیں۔ یہ ہر جانب تعداد میں تین ہیں۔ یعنی بالائی درقی، وسطی درقی، اور زیرین درقی۔ بالائی اور وسطی درقی وریدیں مشترک سباتی شریان کا تقاطع کرتی اور اندرونی وداجی ورید میں ملتی ہیں۔ زیرین درقی ورید قصبہ کے اوپر نزول کرتی ہے۔ گردن کی جڑ کے قریب یہ اپنی سمت مقابل کے رفیق کے ساتھ مل کر ایک مشترک تنہ بناتی ہے جو صدر کے اندر بائیں لااسمی میں گرتا ہے۔

**قصبہ اور مری**۔ ہوا کی نالی اور غذا کی نالی (gullet) کے عنقی حصوں کا مطالعہ اب ہونا چاہئے۔ قصبہ اور مری دونوں چھٹے عنقی مہرہ کے آگے حلقی کری کے لیول پر شروع ہوتی ہیں۔ اس مقام کے بعد یہ فقری ستون کے آگے نیچے کے رُخ صدری کہفہ کی طرف بڑھتی ہیں۔

قصبہ یا ہوا کی نالی۔ ایک چوڑی نلی ہے جو کری کی خمیدہ شربوں کی وجہ سے ہمیشہ کھلی رہتی ہے جو اسکی دیواروں میں جمے ہوئے ہیں۔ یہ شربے مکمل حلقے نہیں بناتے پیچھے کی طرف غیر مکمل ہوتے ہیں اور اس وجہ سے قصبہ کی پچھلی سطح چوڑی ہوتی ہے۔ قصبہ اوپر حنجرہ سے ملی ہوئی ہے اور اپنے کل مجریٰ میں گردن کے اندر جسم کے وسطی خط میں واقع ہوتی ہے۔

قصبہ کے اگلے تعلقات پر پہلے ہی ان حصّوں کے بیان میں پوری بحث ہو چکی ہے جو گردن کے وسطی خط میں واقع ہیں (صفحہ 241)۔ پیچھے یہ غذا کی نالی پر واقع ہے۔ ایک مشترک سباتی شریان اور درقیہ غدے کا متناظر لختہ اسکے ہر جانب واقع ہیں۔ غدے کا لختہ اسکے بالائی حصّے کے ساتھ خوب چپکا ہوتا ہے۔ ایک بازگرد عصب ہر جانب قصبہ اور مری کے درمیان صعود کرتا ہے۔

231

مری یا غذا کی نالی ایک تنگ نلی ہے۔ اسکی دیواریں دبیز اور عضلی ہیں اور یہ بلعوم سے معدہ تک جاتی ہے۔ اسکے ممر کے عنقی حصّے میں یہ قصبہ اور طویلہ عنقی عضلوں کے درمیان واقع ہے اور جب یہ اترتی ہے تو تھوڑا سا بائیں جانب مڑتی ہے، یہاں تک کہ یہ بائیں جانب درقیہ غدے کے لختے اور سباتی غلاف کے ساتھ مخالف جانب اپنی ساختوں کی نسبت زیادہ قریبی تعلق حاصل کرتی ہے (تصاویر 54، 83، 108، 109)۔

تقطیع کار گردن کی تقطیع کو اخمعی عضلوں اور مستقیمہ راسی جانبی عضلے کا امتحان کر کے ختم کر سکتا ہے۔

# اخمعی عضلے اور مستقیمہ جانبی

**اخمعی عضلے** ۔ یہ عضلے وہ لحمی پوٹ بناتے ہیں جو عنقی مہروں کے آڑے زائدوں سے بالائی دو ضلعی محرابوں تک جاتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔ یہ تعداد میں تین ہیں اور اپنے اضافی وضعوں کے لحاظ سے اگلا، وسطی اور پچھلا کہلاتے ہیں۔

**عضلۂ اخمعیہ مقدم** ۔ یہ عضلہ ایک خوب واضح عضلہ ہے جو عضدی ضفیرہ کی جڑوں اور زیر ترقوی شریان کے ذریعہ اخمعیہ وسطی سے علیحدہ رہتا ہے۔ یہ تیسرے، چوتھے، پانچویں اور چھٹے عنقی مہروں کے آڑے زائدوں کے اگلے درنوں سے اٹھتا ہے، اور اترتے وقت کسی قدر گاؤدم ہو کر پہلی پسلی کے اندرونی کنارے پر اخمعی درنہ میں، اور نیز اسی ہڈی کی بالائی سطح میں زیر ترقوی شریان اور ورید کے درمیان ختم ہوتا ہے (تصویر 84)۔

اسکی اگلی سطح کا بالائی حصہ قصیبہ حلمیہ سے ڈھکا ہے اور زیرین حصہ ترقوہ سے مشترک سباتی شریان اسکے وسطانی کنارے کے ساتھ ساتھ چڑھتی ہے۔ اسکے اور قصیبہ حلمیہ کے درمیان




FIG. 83—Transverse section through the Thyreoid Gland, Trachea and Gullet. at the level of the first Thoracic Vertebra.




FIG. 84.—Muscle-Attachments to the Superior Surface of the First Rib, and the Outer Surface of the Second Rib. A, First rib; B, Second rib.

یہ ساختیں واقع ہیں:۔ (۱) اندرونی وداجی ورید (۲) کتفی لامی کا درمیانی وتر (۳) حجابی عصب نیچے اور آگے کو جاتا ہوا اور (۴) مستعرض عنقی اور مستعرض کتفی شریانیں جو حجابی عصب سے اوپری پیچھے کو اور جانبی رخ جاتی ہیں۔ اسکے اور ترقوہ کے درمیان زیر ترقوی ورید واقع ہے۔

232

اسکی پچھلی سطح اوپر زیرین عنقی مستعرض زائدوں کے سروں سے تعلق رکھتی ہے، اور نیچے بلورا کے راس، زیر ترقوی شریان کے دوسرے حصے اور اسکی ضلعی عنقی شاخ کے ساتھ۔ جانبی کنارہ عضدی ضفیرہ کی جڑوں کو چھوتا ہے، اور وسطانی کنارہ درقی عنقی شریان، اسکی زیرین درقی شاخ اور فقری شریان کے ساتھ تعلق رکھتا ہے (تصویر 54)۔

اخمعیہ وسطی عضلہ ۔ یہ عضلہ اخمعیہ پیشین کی نسبت زیادہ طاقتور عضلہ ہے ۔ یہ (بعض حالتوں میں پہلے کے سوا) سارے عنقی مستعرض زائدوں سے اٹھتا ہے، اور راس کھردرے بیضوی نشان میں ختم ہوتا ہے۔ جو پسلی کے درنہ اور زیر ترقوی شریان والے میزاب کے درمیان پہلی پسلی کی بالائی سطح کو ظاہر کرتا ہے، (تصویر 84)۔

233

یہ گردن کے پچھلے مثلث کے فرش کا ایک حصہ بناتا ہے۔ اسکی اوپری سطح عضدی ضفیرہ اور زیر ترقوی شریان کے تیسرے حصے سے تعلق رکھتا ہے۔ اسکا پچھلا کنارہ رافع کتف کو چھوتا ہے، اور ظہری کتفی عصب اور مستعرض عنقی شریان کی نزولی شاخ اسکے اور اس عضلے کے درمیان گزرتے ہیں۔ اسکے اگلے کنارہ کا زیرین حصہ بلورا کے راس سے تعلق رکھتا ہے، اور لمبے صدری عصب کی بالائی دو جڑیں اس عضلہ کے جرم کو چھیدتی ہیں۔

اخمعیہ پسین عضلہ ۔ عموماً یہ عضلہ اپنے آغاز کے قریب اخمعیہ وسطی سے جدا نہیں ہو سکتا۔ یہ تینوں میں چھوٹا ہے اور دو یا تین دھجیوں کے ذریعے زیرین عنقی مہروں کی ایک متناظر تعداد کے آڑے زائدوں سے اخمعیہ وسطی کی شرکت میں اٹھتا ہے۔ یہ دوسری پسلی کے بالائی کنارے میں رافع ضلع کے اختتام سے عین آگے اور اس بڑے کھردرے رقبہ کے پیچھے ختم ہوتا ہے جو مشاریہ پیشین کے آغاز کو ظاہر کرتا ہے (تصویر 84)۔

اخمعی عضلے عنقی اعصاب کی اگلی شاخوں کی شاخچوں خاصکر زیرین چار سے عصبی رسد پاتے ہیں۔ یہ ان پسلیوں کو اٹھاتے ہیں جن میں یہ چپکے ہیں، اور اس لئے صدری تنفس کے عضلے ہیں۔

**تقطیع** - اب اس چھوٹے عضلے کو صاف کرنا چاہئے ، جسے مستقیمہ راسی جانبی کہتے ہیں ، اور اسکے تعلقات کو واضح کرنا چاہئے - یہ اٹلس کے آڑے زائدے اور قذالی ہڈی کے وداجی زائدے کے درمیانی فصل میں اندرونی وداجی ورید کی ابتدا کے پیچھے واقع ہے پہلے عنقی عصب کی اگلی فرع اسکے وسطانی کنارے کے ادجل سے نکلتی ہوئی دکھائی دیگی ۔

**مستقیمہ راسی جانبی** - یہ عضلہ اٹیلس کے آڑے زائدے کے سرے کی بالائی سطح کے اگلے حصے سے نکلتا ہے اور قذالی ہڈی کے وداجی زائدے کی زیرین سطح میں ختم ہوتا ہے - اسکو پہلے عنقی عصب کی اگلی فرع کی ایک شاخچی رسد پہنچاتی ہے ۔

**تقطیع** - جب تک سروگردن کے تقطیع کار اپنے کام کی اس منزل تک پہنچینگے صدر کے تقطیع کار غالبًا اپنی تقطیع ختم کر چکینگے - اس صورت میں تیسرے اور چوتھے صدری مہروں کی درمیانی بین مہری لیفی کری کے لیول پر مہری ستون کو کاٹ کر سروگردن کو دھڑ سے الگ کرلینا چاہئے - اس عمل سے بالائی تین صدری مہرے پسلیوں کے پہلے ، دوسرے اور تیسرے جوڑوں کے چپکے ہوئے حصوں سمیت گردن کے ساتھ علیحدہ ہو جاتے ہیں - اخمعی عضلے اور طویلہ عنقی اس وجہ سے سالم رہ جاتے ہیں ۔

234

# جمجمہ کے وسطی حفرہ کا جانبی حصہ

جمجمہ کے وسطی حفرہ کے اندر کی ساختوں کا پہلا یا دوسرا امتحان ہوسکتا ہے - یہ تقطیع کرتے وقت سر کو ایک کنارے کے سہارے رکھنا چاہئے تاکہ جمجمہ کے کہفہ کا فرش اوپر کو ہو - ذیل کی ساختیں ہیں جن کو ظاہر کرنا ضروری ہے ۔

۱- وریدی کہفی جوف (cavernous venous sinus)

۲- اندرونی سباتی شریان

۳۔ وسطی سحائی شریان

۴۔ معین سحائی شریان

۵۔ تین توامی عصب کی دو جڑیں معہ ہلالی عقدہ اور تین توامی عصب کی تین بڑی تقسیموں کے

۶۔ چشمی حرکی (oculomotor) عصب ( تیسرا دماغی )

۷۔ بکرتی (trochlear) عصب ( چوتھا دماغی )

۸۔ معد (abducent) عصب ( چھٹا دماغی )

۹۔ مثارکی کا اندرونی سباتی ضفیرہ ۔

۱۰۔ بڑا اوپری حجری عصب ۔

۱۱۔ چھوٹا اوپری حجری عصب ۔

**تقطیع** ۔ وسطی جمجمی حفرہ ( صفحہ 109، 110) کے ایک نصف سے ام جافیہ پہلے ہی نکالی جا چکی ہے اور اس جانب ان ساختوں کو صرف دوبارہ پہچان لینا ضروری ہے جو کھفی جوف میں واقع ہیں ۔ دوسری جانب ام جافیہ کو وسطی جمجمی حفرہ کے جانبی حصے کے وسطانی قطعہ سے اتارنا ضروری ہے ۔ چاقو کو اگلے ھد آسانامدہ پر داخل کرو اور پیچھے کی طرف حجری ہڈی کے راس تک لیجاؤ ۔ یہ شگاف اس سے گہرا نہ جائے ۔ جتنا کہ ام جافیہ کو کاٹنے کیلئے ضروری ہے ۔ اور اس جھلی کے ان فتحوں کے جانبی رخ ہونا چاہئے جن میں سے چشمی حرکی ، بکرتی اور تین توامی اعصاب گزرتے ہیں ۔ ان روزنوں کو سالم رکھنا بہت ضروری ہے تاکہ تقطیع کے دوران میں ان اعصاب کے قربی سرے اپنے مقام پر قائم رہیں ۔ اب ام جافیہ کے اندر والے شگاف کو پیچھے اور جانبی رخ حجری ہڈی کے بالائی کنارے کے ساتھ ساتھ بالائی حجری جوف کے خط میں لیجانا چاہئے ، اور آگے اور جانبی رخ وتدی کے چھوٹے پر کے پچھلے کنارے کے ساتھ ساتھ ۔ شگافوں کے بنانے کے بعد ام جافیہ کو بہت احتیاط کے ساتھ اٹھاؤ کیونکہ یہ ان اعصاب کے ساتھ جو اسکے تحت میں واقع ہیں ، اچھی طرح چپکی ہوتی ہے ۔ اس طرح جہاں یہ کھفی جوف کی جانبی دیوار بناتی ہے ، وہاں یہ عینی حرکی اور بکرتی اعصاب سے خوب چپکی ہوئی ہے اور تین توامی عصب کی عینی ڈویژن سے خوب چپکی ہے لیکن حجری ہڈی کے اوپر یہ ہلالی عقدہ کی

سطح سے ملی ہوئی ہے اور بڑے اور چھوٹے اوپری حجری اعصاب اسکے عین نیچے واقع ہیں۔ اسلئے چاقو کی دھار کو اس جھلی کے قریب رکھنا چاہیئے اور جھلی کا ایک چھوٹا حصہ ان اعصاب پر چھوڑ دینا چاہیئے۔ پس ماندہ حصے کو بعد میں اسوقت نکال سکتے ہیں جب اعصاب کی توضیح کی جائے۔

235

**کہفکی جوف** - یہ جوف تقطیع بالا میں کھل چکا ہے۔ یہ ایک چھوٹی چوڑی وریدی سبیل ہے جو وتدی ہڈی کے جسم کے جانب کے ساتھ ساتھ بالائی محجری شق (orbital fissure) کے زیرین اور وسطانی سرے سے صدغی ہڈی کے حجری حصے کے راس تک جاتی ہے۔ آگے کی طرف عینی وریدیں اور وتدی جداری (sphenoparietal) جوف خون کو اس میں لاتی ہیں۔ لیکن پیچھے کی طرف اس کا خون بالائی اور زیرین حجری جوف لیجاتے ہیں۔ لیکن اسکے اور تعلقات بھی ہیں۔ اس طرح یہ دماغ کی جانبی سطح کے زیرین حصے سے اوپری وسطی دماغی ورید اور کچھ چھوٹی زیرین دماغی وریدوں کے ذریعہ خون پاتی ہے۔ سمت مخالف کے متناظر جوف سے اگلے اور پچھلی بین کہفکی جوفوں کے ذریعہ ملی ہوئی ہے (صفحہ 107)۔ آخر میں ایک یا دو سبیط (emi - ssary) وریدیں اسکے زیرین رُخ سے نکلتی ہیں۔ ایک ورید جمجمہ کے سوراخ بیضوی کے ذریعہ یا سوراخ ویسیلیس (Vesalii) کے ذریعہ نکلتی ہے اور پر نما وریدی ضفیرہ میں ختم ہوتی ہے۔ اور دوسری وریدیں سوراخ دریدہ اور سباتی قنال میں سے اندرونی سباتی شریان کے ساتھ جاتی ہیں اور بلعومی ضفیرہ میں ختم ہوتی ہیں۔

کہفکی جوف اسی طرح بنتا ہے، جس طرح اور وریدی اجواف۔ اُمّ جافیہ کی دو تہیں ایک دوسری سے الگ ہیں۔ اور درمیانی فاصلہ کا استر ایک نازک جھلی سے بنتا ہے۔ بین رَو ریشوں کا ایک پیچیدہ جال اس سبیل کے درونہ میں واقع ہے، اور اسی وجہ سے اصطلاح "کہفکی" اس جوف کیلئے مستعمل ہے۔ یہ کہفکی جوف ایک خاص اہمیت رکھتا ہے، کیونکہ اسکے اندر سے اندرونی

236

سباتی شریان، اندرونی سباتی ضفیرہ، چشمی حرکی، بکرتی، اور مبعد اعصاب اور ثلاثی توامی عصب کی عینی ڈویژن سے گزرتے ہیں۔ ٹھیک تعلقات جو یہ ساختیں اسکی دیواروں سے رکھتی ہیں، آئندہ بیان ہونگے۔ فی الحال یہ دیکھ لینا ضروری ہے کہ دو یعنی اندرونی سباتی شریان اور مبعد عصب اُمّ جافیہ کی دونوں تہوں کے درمیانی فاصلہ میں دوسری ساختوں کی




FIG. 85.—Section through the Cavernous Sinus.
(After Merkel, somewhat modified.)




FIG. 86.—Frontal section through the Cavernous Sinus to show the position of the Nerves in its wall. Note the branch given to the hypophysis (O. T. pituitary body) by the internal carotid artery.




FIG. 87.—Dissection of the Orbit and the Middle Cranial Fossa. Both roots of the fifth nerve, with the semilunar ganglion are turned laterally.




FIG. 88.—Floor of the Cranium after the removal of the Brain and the Tentorium Cerebelli. The blood vessels forming the circuius arteriosus have been left in place.

نسبت زیادہ واضح واقع ہیں، لیکن اس جوف کو استر کرنے والی نازک جھلی ان کو خون کی سبیل سے الگ رکھتی ہے۔ چشمی حرکی اور بکرتی اعصاب اور سہ توامی عصب کی عینی ڈویژن اس جوف کی جانبی دیوار سے خوب لگی ہوئی ہیں (تصاویر 85، 86، 87، 92)

**سہ توامی عصب۔** اس عصب کی دونوں جڑیں پہلے ہی ام جافیہ کی دو تہوں کے درمیان صدغی ہڈی کے حجری حصہ کے راس پر خیمہ کے اگلے کنارے کے نیچے گزرتی ہوئی دیکھ لی گئی ہیں۔ اب چونکہ ام جافیہ وسطی جمجمی حفرہ کے جانبی حصے سے اٹھا دی گئی ہے۔ ان عصبی جڑوں کے باقی تعلقات کا جو جمجمہ کے اندر ہیں، اب مطالعہ ہو سکتا ہے۔ یہ معلوم ہوگا کہ حصہ کبیر (portio major) یعنی حسی جڑ کے ڈھیلے ملے ہوئے اور متوازی لچھے فوراً تقسیم ہونا اور ایک دوسرے کے ساتھ ملنا شروع کر دیتے ہیں تاکہ ایک گھنا ضفیرہ نما نظام بنائیں۔ اور ساتھ ہی یہ عصبی جڑ کسی قدر

237

چوڑائی میں بڑھ جاتی ہے۔ وہ جالی جو اس طرح بنتی ہے۔ اس کھاف گڑھے میں واقع ہے جو صدغی ہڈی کے حجری حصے کے راس کے اگلے رخ پر ایک نشان بناتا ہے۔ اور یہ جالی ہلالی (semi-lunar) عقدہ میں غائب ہو جاتی ہے۔

**ہلالی عقدہ۔** یہ شکل میں کسی قدر ہلال نما ہے۔ یہ حجری ہڈی کے راس اور وتدی ہڈی کے بڑے پر کے درمیان درز دار اتصال پر واقع ہے۔ وہاں ایک گڑھا ہے یا فضا میں بند ہے جس کو کہف میکل (cavum Meckelii) کہتے ہیں جو ام جافیہ کی دو تہوں کے الگ ہونے سے بنتی ہے۔ اس عقدہ کے انقعار کا رخ پس وسطانی ہے۔ اور اسی رخ پر اس میں تین توامی عصب کی حسی جڑ کے گچھے والے ریشے آتے ہیں۔ اس عقدہ کا انحداب پیش جانبی ہے اور

238

اس میں سے تین توامی عصب کی تین بڑی ڈویژنیں نکلتی ہیں، وہ یہ ہیں۔ (۱) پہلی یا عینی ڈویژن (۲) دوسری یا فکی ڈویژن (۳) تیسری یا جانی (mandibular) ڈویژن۔ اس عقدہ کا وسطانی کنارہ ربطی ریشوں کے ذریعہ اندرونی سباتی مشارکی ضفیرہ سے ملا ہوا ہے۔

پانچویں عصب کے حصہ صغیر (چھوٹے حصہ) یا حرکی جڑ کا تعاقب اب ہونا چاہیے۔ میکل کے کہف میں اس عصب کے جانے سے پہلے حرکی جڑ بڑی حسی جڑ کے وسطانی پہلو کے ساتھ ساتھ واقع ہوتی ہے۔ لیکن یہ اپنا مقام جلد بدل لیتی ہے، اور پھر حسی حصے کے نیچے واقع ہوتی ہے۔ یہ تعلق ظاہر کرنے کے لئے دونوں جڑوں کے کٹے ہوئے سروں کو ام جافیہ کے اس روزن میں سے کھینچو جو میکل کے کہف میں جاتا ہے، اور ہلالی عقدہ کو آہستہ سے اس کے مقام سے نکال کر آگے کو اور

جانبی رخ الٹ دو، تاکہ اسکی عمقی سطح ظاہر ہوجائے۔ چھوٹی اور مضبوط حرکی جڑ بہ آسانی پہچانی جاسکتی ہے جبکہ یہ عقدہ کی عمقی سطح پر ایک میزاب میں واقع ہوتی ہے۔ اگر اس کو میزاب سے نکال لیا جائے تو یہ معلوم ہوگا کہ عقدہ سے اس کا کوئی تعلق نہیں، بلکہ یہ آگے کو سوراخِ بیضوی کی طرف بڑھ جاتی ہے۔ آخر کار یہ تین توامی عصب کی جائی ڈویژن سے ملجاتی ہے۔ یہ ملاپ قحجہ کے اندر سوراخِ بیضوی میں یا کھوپڑی سے فوراً باہر واقع ہوسکتا ہے۔

**تقطیع** - اب تین توامی عصب کی تین بڑی ڈویژنوں کا امتحان ہونا چاہیے۔
جائی ڈویژن سے شروع کرو جو سب میں بڑی ہے۔ یہ سیدھی نیچے کو جاتی ہے اور تقریباً فوراً ہی سوراخِ بیضوی میں سے ہوکر قحجہ کے کہف کو چھوڑ دیتی ہے۔

جائی ڈویژن کو الگ کرتے اور اس استخوانی روزن کو واضح کرتے وقت جس میں سے یہ گزرتی ہے، احتیاط کے ساتھ معین سحائی شریان تلاش کرو جو سوراخِ بیضوی میں سے ہوکر قحجہ میں داخل ہوتی ہے۔ اگر اشراب رگ کے اندر زور کے ساتھ کیا گیا ہے تو اسکو آسانی سے پہچان سکتے ہیں۔ ایک وسیط وریدبھی جو کہفکی جوف کو پرنما وریدی ضفیرہ سے ملاتی ہے سوراخِ بیضوی میں سے گزرتی ہے۔

فکی ڈویژن پوری کی پوری حسی ریشوں سے بنی ہے۔ یہ کہفکی جوف کے زیریں اور جانبی حصّے کے تعلق میں آگے کو جاتی ہے اور قحجہ کے اندر تھوڑے سفر کے بعد سوراخِ مدوّر میں سے باہر نکلتی ہے۔ اپنے آغاز کے قریب یہ قحجہ کے وسطی حفرہ کی ام جافیہ کو ایک باریک سحائی شاخ دیتی ہے۔
عینی ڈویژن۔ تین توامی عصب کی تین شاخوں میں سب سے چھوٹی ہے، اور فکی (maxillary) کی طرح پوری حسی ریشوں سے بنی ہے۔ یہ آگے کو کہفکی جوف کی جانبی دیوار میں گزرتی ہے، اور بالائی محجری شق کے قریب تین اختتامی شاخوں میں تقسیم ہوکر ختم ہوجاتی ہے۔ جب یہ جوف کے اندر سے گزرتی ہے تو اسکے ساتھ چشمی حرکی اور بکرتی اعصاب ہوتے ہیں۔
یہ دونوں اعصاب اس سے اونچے لیول پر واقع ہیں۔ تین توامی عصب کی دوسری قسموں کی طرح عینی عصب ایک سحائی شاخ دیتا ہے۔ یہ ایک چھوٹی شاخچہ ہے جو خیمۂ دماغ (tentorium cerebelli) میں جاتی ہے۔

تین توامی عصب کی عینی قسمت کی اختتامی شاخیں انفی ہدبی (naso-ciliary) دمعی (lacrimal) اور جبہی ہیں۔ عموماً انفی ہدبی پہلے نکلتی ہے، دمعی اسکے بعد جلد نکلتی ہے اور پھر اس عصب کا تنہ جبہی ہو کر آگے جاتا ہے۔ یہ تینوں شاخیں بالائی محجری شق میں سے ہو کر محجر (orbit) میں داخل ہوتی ہیں۔

## چشمی حرکی عصب (تیسرا) اور بکرتی عصب (چوتھا) اور عصب مبعد (nervous abducens) (چھٹا)

یہ پہلے ہی دیکھا گیا تھا کہ چشمی حرکی عصب جمجمہ کے وسطی حفرہ میں اُمّ جافیہ کو ایک چھوٹے تکون رقبہ کے اندر چھیدتا ہے جو خیمہ کے چپکے ہوئے اور آزاد کناروں کے تقاطع سے عین آگے واقع ہے۔ (صفحہ 108)۔ یہ دیکھ لیا گیا ہے کہ بکرتی (چوتھا) عصب اُمّ جافیہ کو پچھلے حفرہ میں خیمہ کے آزاد کنارے کے نیچے چھیدتا ہے۔ یہ دونوں اعصاب کہفکی جوف کی جانبی دیوار میں آگے کو جاتے ہیں۔ چشمی حرکی عصب سب سے اونچے لیول پر واقع ہے، پھر بکرتی عصب آتا ہے، اور اس سے فوراً نیچے تین توامی عصب کی عینی ڈویژن ہے۔ اسلئے یہ تینوں اعصاب اوپر سے نیچے تک عددی ترتیب ظاہر کرتے ہیں۔ مبعد (abducent)، عصب جو اُمّ جافیہ کو پچھلے حفرہ میں ظہر سرج (dorsum sellæ) کے زیریں اور جانبی حصے پر چھیدتا ہے، اندرونی سباتی شریان کے جانبی رخ کے گرد گھومتا ہے، اور پھر کہفکی جوف کے اندر دوسرے اعصاب کی نسبت زیادہ سیدھا جاتا ہے (تصویر 85)۔

چشمی حرکی، بکرتی اور مبعد اعصاب کہفکی جوف کے اندر گزرتے وقت سباتی ضفیرہ اور عینی عصب سے ربطی ریشے پاتے ہیں، اور سب کے سب بالائی محجری شق میں سے گزر کر محجر میں داخل ہوتے ہیں۔ ایسا کرنے سے پہلے چشمی حرکی عصب ایک بالائی اور ایک زیریں قسمت میں تقسیم ہوتا ہے۔ جب یہ مختلف اعصاب بالائی محجری شق میں سے گزرتے ہیں تو اپنے اضافی مقامات کے لحاظ سے بدل جاتے ہیں۔ لیکن اس تبدیلی کا مطالعہ محجر کی تقطیع میں ہوگا۔

**اندرونی سباتی شریان۔** اس شریان کے درون حجمی حصے کا امتحان اب ہو سکتا ہے (تصاویر 39، 85، 86، 92)۔ یہ وتدی کے جسم کے جانبی رخ پر واقع ہے۔

اور اپنے ممر کے بیشتر حصہ میں کہفکی جوف میں سے گزرتی ہے۔ یہ حجری ہڈی کے راس پر سباتی قنال سے نکل کر سوراخ دریدہ (foramen lacerum) میں جاتی ہے۔ پھر سوراخ دریدہ کے بالائی حصے میں سے گزرتی ہے۔ امّ جافیہ کی بیرونی تہ کو چھیدتی ہے، اور پچھلے مہد آسازائدہ کی جڑ پر جمجمہ کے وسطی حفرہ میں داخل ہوتی ہے۔ وہاں یہ زاویہ قائمہ پر مڑتی ہے، اور آگے کو وتدی کے چھوٹے پَر کی زیرین جڑ تک جاتی ہے، جہاں یہ یک لخت اوپر کو مڑتی ہے اور امّ جافیہ کی اندرونی تہ کو بصری (optic) سوراخ میں بصری عصب کے داخلہ سے عین پیچھے اور اگلے مہد آسازائدہ کے وسطانی جانب چھیدتی ہے۔ دماغ کو نکالتے وقت اسکو اس مقام پر کاٹا گیا تھا لیکن بعد کو یہ دماغ کے قاعدی رُخ پر جانبی شق کی ابتدا کے قریب اگلی اور وسطی دماغی شریانوں میں تقسیم ہو کر ختم ہوتی ملیگی۔ اپنے کل ممر میں یہ مشارکی رشتکوں سے گھری رہتی ہے اور جمجمہ میں اپنے داخل ہونے کے بعد مبعد عصب اسکے جانبی پہلو کا تقاطع کرتا ہے۔

اندرونی سباتی شریان کا درون جمجمی حصّہ ذیل کی شاخیں دیتا ہے:—

۱۔ شاخیں غدہ نخامیہ (hypophysis) کو
۲۔ شاخیں ہلالی عقدہ کو
۳۔ شاخیں امّ جافیہ کو

} یہ باریک شاخچیاں ہیں جو کہفکی جوف میں نکلتی ہیں۔

۴۔ عینی
۵۔ پچھلی ربطی
۶۔ اگلی دماغی } اختتامی شاخیں
۷۔ وسطی دماغی } اختتامی شاخیں
۸۔ مشیمیتی (chorioidal)

} ان کا مطالعہ آئندہ منزل میں ہوگا

**اندرونی سباتی ضفیرہ**۔ ان مشارکی رشتکوں کی تقطیع جو اندرونی سباتی ضفیرہ بناتے ہیں، اطمینان کے ساتھ صرف ایسے موضوع میں ہو سکتی ہے جو شرابایا نہ گیا ہو۔ پھر بھی یہ تقطیع نہایت ہی مشکل ہوتی ہے اندرونی سباتی ضفیرہ کہفکی جوف کے اندر واقع ہے اور اسکا زیادہ حصہ اندرونی سباتی شریان کے زیرین اور وسطانی رخ پر اس مقام پہ جمع ہو گیا ہے۔ جہاں یہ شریان اوپر کو

مڑتی ہے۔ بعض اوقات یہ ضفیرہ غدہ نخامیہ، تیسرے اور چوتھے اعصاب، تین توامی عصب کی عینی دو پرن اور ہلالی عقدہ کو رشتکین دیتا ہے۔ اور ہدبی عقدہ کو مشارکی جڑ دیتا ہے۔

بڑا اوپری حجری عصب۔ اس عصب کو وسطی سحائی شریان کی ایک چھوٹی شریانی شاخچی سمیت۔ حجری ہڈی کے اگلے رخ پر اس میزاب میں آسانی سے نمایاں کر سکتے ہیں جو وجہی قنال کے سوراخ سے سوراخِ دریدہ تک جاتا ہے۔ یہ ہلالی عقدہ کے نیچے واقع ہے۔ اسی لئے اس عقدہ کو آگے کی طرف اور جانبی رخ الٹ دینا چاہئے۔ وجہی قنال کے اندر یہ وجہی عصب کے رکبی (genicular) عقدہ میں مل جاتا ہے۔ جب اسکو الٹے رخ میں کھوجا جائے تو یہ سوراخِ دریدہ میں داخل ہوتا ملیگا، جہاں یہ سمباتی ضفیرہ سے آنیوالے عمقی حجری عصب میں ملتا ہے۔ وہ دونوں جوان دو رشتوں کے ملاپ سے بنتا ہے پرنما قنال کا عصب ہے۔

چھوٹا اوپری حجری عصب۔ یہ عصب حجری ہڈی کے اگلے رخ پر اس روزن میں سے ظاہر ہوتا ہے۔ جو وجہی قنال کے سوراخ کے عین جانبی طرف واقع ہے۔ یہ وتدی کے بڑے پر اور صدغی ہڈی کے حجری حصے کے درمیان نیچے کی طرف یا لا اسمی قنالچہ یا سوراخِ بیضوی میں سے گزر کر حجمجہ کے کھفہ کو چھوڑتا ہے۔ تاکہ اذنی عقدہ تک پہنچے۔ جیسا کہ پہلے ذکر ہوا۔ (صفحہ 220) یہ لسانی بلعومی کی طبلی شاخ اور وجہی کے رکبی عقدہ سے ایک شاخ کے ساتھ ملنے سے بنتا ہے۔

بیرونی اوپری حجری عصب۔ اس منزل پر چوتھے حجری عصب یعنی بیرونی اوپری حجری عصب کو دیکھ لینا آسان ہے۔ اس کا آغاز مشارکی ضفیرہ سے ہوتا ہے۔ جو وسطی سحائی شریان کے ساتھ جاتا ہے اور حجری ہڈی میں داخل ہو کر وجہی عصب کے رکبی عقدہ کو چلا جاتا ہے۔



وسطی اور معین سحائی شریانیں۔ اب سوراخِ شوکی کے اندر وسطی سحائی شریان کے مدخل کا امتحان کرنا چاہیے۔ یہ ہلالی عقدہ کو باریک شاخچیاں دیتی ہے۔ اور ایک شاخچی یعنی اوپری حجری شریان نکلتی ہے۔ جو بڑے اوپری حجری عصب کے ساتھ وجہی قنال کے سوراخ میں جاتی ہے۔ وسطی سحائی شریان کا باقی مجریٰ پہلے بیان ہو چکا ہے (صفحہ 118)۔ عصب شوکی (nervus spinosus) بھی جانبی عصب سے جمجمہ میں سوراخ شوکی کے اندر سے داخل ہوتا ہے۔ (صفحہ 179)۔

معین سحائی شریان سوراخِ بیضوی میں سے گزر کر مججمہ میں داخل ہوتی ہے اور زیادہ تر ہلالی عقدہ میں تقسیم ہوتی ہے۔

# محجر

**(ORBIT)**

محجر کے کہفہ کے اندر ذیل کی ساختیں آنکھ کے مقلہ اور بصری عصب کے گرد جمع ہیں :-

عضلے
- بالائی مستقیمہ
- زیرین مستقیمہ
- جانبی مستقیمہ
- وسطانی مستقیمہ
- بالائی مورّب
- زیرین مورّب
- رافع جفن بالائی (levator palpebræ superioris)

عروق
- عینی شریان اور اسکی شاخیں
- عینی وریدیں (بالائی اور زیرین) معہ اپنی معاونوں کے

اعصاب
- چشمی حرکی (تیسرا دماغی)
- بکرتی (چوتھا دماغی)
- مبعد (چھٹا دماغی)
- جبہی، دمعی، انفی ہدبی — تین توامی یا پانچویں دماغی عصب کی عینی ڈویژن سے
- تین توامی عصب کی فکّی قسمت کی وجنی شاخ

PLATE VIII




FIG. 89.—Antero-posterior radiograph of Living Skull- [Gouldesbrough.]

PLATE IX




FIG. 90.—Antero- posterior radiograph of Skull, showing large frontal sinuses.

ہدبی عقدہ

دمعی غدہ

بصلی　(bulbar)　رداء

**تقطیع** ۔ محجر کی چھت کو آری، چھینی، اور استخوانی چمٹے کی مدد سے نکالنا چاہیئے۔

243

محجر کے فتحہ سے اوپر جمجمہ کی موٹی دیوار کو پہلے نکالو اور صرف اس پتلے حصّہ کو چھوڑ دو جو بالائی محجری محراب سے متناظر ہے۔

نرم ساختوں کو گردِ عظمہ سمیت کھوپری کے کٹے ہوئے کنارے سے لیکر نیچے بالائی محجری کنارے تک نکال دو پھر آری لو۔ اور جبہی ہڈی میں سے اگلے حفرہ کے فرش تک دو شگاف لگاؤ۔ ایک عمودی رخ میں نیچے کی طرف مصفاتی (ethmoid) کی غربالیں (cribriform) پلیٹ کے اگلے سرے کے مقابل اور دوسرا نیچے اور آگے کو وتدی کے چھوٹے پر کے جانبی سرے سے عین آگے تک۔ آری کے چیرے لگ جانے کے بعد استخوانی چمٹا لیکر جبہی ہڈی کو دونوں چیروں کے درمیان اگلے حفرہ کے فرش کے بیول تک اڑا دو۔ ہڈی نکالتے وقت جبہی ہوائی جوف کھول سکتے ہیں اور اسکی وسعت دیکھ لینی چاہیئے (تصاویر 89،90) ۔ پھر چھینی لو اور وتدی کے چھوٹے پر کے پچھلے کنارے کے عین سامنے اگلے حفرہ کے فرش میں سے کاٹو۔ کاٹ کو وسطانی رخ بصری سوراخ کے دو ملی میٹر سامنے تک لیجاؤ۔ پھر اسکو آگے کی طرف جبہی ہڈی کی محجری پلیٹ کے وسطانی کنارے کے ساتھ ساتھ اور مصفاتی کی غربالیں پلیٹ کے خطہ میں ایک گڑھے کے جانبی طرف الٹ دو۔ پھر چھینی اور استخوانی چمٹے کی مدد سے آہستہ آہستہ محجر کی ساری استخوانی چھت کو کاٹ ڈالو۔ لیکن تحتی گردِ عظمہ کو ضرر نہ پہنچاؤ۔ پھر وتدی کے چھوٹے پر کے باقی حصوں کو نکال دو، سحر بصری سوراخ کے کنارے کے جس کو سالم چھوڑ دینا ضروری ہے۔ بالائی بصری شق اب پوری کھل گئی ہے اور کہفی جوف کی دیوار کے اندر کے اعصاب کو آگے کے رخ محجر کے اندر تک کھوجنے میں کوئی دقت نہ ہوگی لیکن باقی تقطیع میں زیادہ آزادی حاصل کرنے کیلئے اگلے مہد آسا زائدہ کو کاٹ دینا چاہیئے۔ محجر کی استخوانی چھت نکل چکنے کے بعد عیاں شدہ گردِ عظمہ کا امتحان کرو۔

گرد عظمہ۔ اگر تقطیع کامیاب طریق سے ہوئی ہے تو مجر کی چھت کی زیرین سطح کو ڈھانکنے والا گرد عظمہ بغیر ضرر پہنچے نمایاں ہو جائیگا۔ مجر کا گرد عظمہ ایک قیف نما غلاف بناتا ہے جو وجنی (zygomatic) اور زیر مجری اعصاب اور زیر مجری شریان کے سوا اس کہفہ کے کل مافیہات کو ملفوف کرتا ہے۔ لیکن اسکی استخوانی دیواروں کے ساتھ ڈھیلا چپکا ہوا ہے پیچھے بالائی مجری شق میں سے ہو کر آم جافیہ سے بالراست ملا ہوا ہے۔ کہفہ کے ساتھ پھیل کر آگے کی طرف مجر کے فتحہ کے گرد اس گرد عظمہ سے ملجاتا ہے جو کھوپری کے باہر کو ڈھانکتا ہے۔ یہاں پر جفنی (palpebral) رواکے ساتھ بھی اہم تعلقات ظاہر کرتا ہے۔

**تقطیع**۔ پلکوں کو کھولو اور چمٹے کے ساتھ آنکھ کے مقلہ کو آگے کھینچو۔ پھر ایک باریک سوئی کے ساتھ دھاگے کا ایک ٹکڑا چشمی (ocular) ملتحمہ (conjunctiva) میں سے گزارو۔ اور یہ خیال رکھو کہ آنکھ کے مقلہ میں سوراخ نہ ہو جائے۔ کیونکہ ایسا کرنے سے بعد کو اس کا پھلانا ناممکن ہو جائے گا۔ آخر کار یہ دھاگا ناک سے سی دو۔ اور آنکھ کا مقلہ آگے کی طرف بہ حفاظت کھچا رہیگا۔ اب مجر کی چھت کے گرد عظمہ پر آؤ۔ اسکو مجر کے اگلے کنارے کے قریب آڑا کاٹو۔ اور پھر آگے سے پیچھے مجر کے وسطی خط کے ساتھ ساتھ۔ اس طرح بنے ہوئے دونوں دامنوں کو بالترتیب جانبی اور وسطانی رخ الٹ دو۔ جب بالائی مجری شق کا خط آجائے تو یہ خیال رکھو کہ ان اعصاب کو ضرر نہ پہنچے جو اس شق میں سے گزرتے ہیں۔ سب سے زیادہ نقصان پہنچنے کا اندیشہ چھوٹے سے بکرتی عصب کو ہے۔ جو اس شق کے وسطانی سرے کے قریب واقع ہے۔ اسکی گرفت فوراً کرلو اور چربی کے اندر سے آگے کی طرف بالائی موربہ تک اسکو کھوجو جو مجر کی وسطانی دیوار کے بالائی حصے کے ساتھ ساتھ واقع ہے۔ مجر کے وسطی خط میں بڑا جبہی عصب رافع جفن بالائی کی سطح کی چربی میں ملیگا۔ اس عصب کو آگے کی طرف اسکے اسکی دو اختتامی شاخوں میں تقسیم ہونے کے مقام تک کھوجو۔ وہ یہ ہیں:۔ ایک بڑی فوق مجری شاخ جس کے ہمراہ ایک متناظر شاخ ہوتی ہے، اور ایک وسطانی چھوٹی فوق بکرتی شاخ۔ فوق بکرتی شاخ کا تعاقب مجر کے بالائی وسطانی زاویہ تک کرو، جہاں یہ بالائی موربہ عضلہ کی چرخی کے اوپر سے گزرتی ہے۔ بکرتی عصب اور بالائی موربہ عضلہ کی طرف آؤ۔ اس عضلہ کو پیچھے سے آگے تک

244




FIG. 9I.—The Ophthalmic Nerve of the Left Side. The semilunar ganglion and the nerves have been everted and turned over to show the motor root.

صاف کرو۔ یہ ایک وتر میں ختم ہوتا ہے۔ جو اس لیفی چرخی میں سے گزرتا ہے۔ جو مجر کے بالائی اور وسطانی زاویہ پر واقع ہے۔ پھر پیچھے کو اور جانبی رخ مڑتا ہے۔ اور رافع جفن بالائی اور بالائی مستقیمہ کے نیچے غائب ہو جاتا ہے۔ وتر اور چرخی دونوں کو واضح کرو جبہی عصب کی طرف آدھ اسکو ایک طرف کھینچو۔ اور رافع جفن بالائی کو صاف کرو، جسکے اوپر یہ عصب واقع ہے۔ رافع جفن کے کناروں کو واضح کرو۔ اور دیکھو کہ یہ آنکھ کے مقلہ کے بالائی مستقیمہ عضلہ پر واقع ہے۔ رافع جفن کو احتیاط کے ساتھ اٹھاؤ اور بیضی حرکی عصب کی بالائی قسمت کی ایک چھوٹی شاخچی کو دیکھو جو بالائی مستقیمہ کو چھیدتی ہے اور رافع جفن میں داخل ہوتی ہے۔ اب دمعی عصب کو اور اسکی ہمراہی دمعی شریان کو نکالو مجر کی چھت اور جانبی دیوار کے ملاپ کی چربی میں واقع ہیں، اور ان کو دمعی غدے کی طرف آگے کے رخ کھوجو۔ یہ غدہ بالائی مجری کنارے کے جانبی سرے کے ادجمل واقع ہے۔ جب کل مذکورہ ساختیں مل جائیں، اور صاف ہو جائیں، تو ان کا مفصل مطالعہ کرو۔

**جبہی عصب** ۔ یہ عصب تین توامی عصب کی عینی ڈویژن کے تنے کا اس مقام کے بعد کا سلسلہ ہے، جہاں یہ اپنی دمعی (lacrimal) اور انفی ہدبی شاخیں دیتا ہے۔ یہ عصب عضلوں کے اوپر بالائی مجری شق کے اندر سے داخل ہوتا ہے۔ اور رافع جفن بالائی کی بالائی سطح پر۔ مجر کے کہفہ کو استر کرنیوالے گرد عظمہ کے ذرا نیچے آگے کو جاتا ہے۔ مجر کے نصف سے ایک تغیر پذیر فاصلہ پہ فوق مجری اور فوق بکرتی شاخوں میں تقسیم ہو کر ختم ہوتا ہے۔

**فوق بکرتی عصب** ۔ جبہی کی دونوں اختتامی شاخوں میں وسطانی اور چھوٹا ہے۔ یہ بالائی مورب عضلہ کے بکرتی کی طرف جاتا ہے، جس کے اوپر یہ جفنی رواکو چھیدتا، مجر کو چھوڑتا اور پیشانی تک پہنچنے کے لئے مجر کی محراب کے گرد گھومتا ہے۔ اس کا باقی ممر پہلے ہی بیان ہو چکا ہے (صفحہ 47)۔ مجر کے اندر بالائی مورب عضلہ کی چرخی کے قریب یہ ایک چھوٹی شاخچی دیتا ہے۔ یہ شاخچی انفی ہدبی عصب کی زیرین بکرتی شاخ میں ملنے کیلئے نیچے کو جاتی ہے۔

**فوق مجری عصب** مادری تنے کے خط میں آگے بڑھتا ہے، اور فوق مجری سوراخ یا کٹاؤ میں سے گزر کر پیشانی پر اوپر کو جاتا ہے (صفحہ 47)۔ فوق مجری عصب کا ایک جانبی اور ایک وسطانی شاخ میں تقسیم ہونا چاندنی کی تقطیع کے دوران میں دیکھا گیا تھا (صفحہ 47)۔ بعض اوقات یہ علیحدگی مجر کے اندر واقع ہوتی ہے، اور اس صورت میں بڑا جانبی حصہ فوق مجری کٹاؤ

میں واقع ہوتا ہے۔

**دمعی عصب** ۔ یہ عصب تین توامی کی عینی قسمت کی اختتامی شاخوں میں سب سے چھوٹا ہے۔ یہ عضلوں کے لیول سے اوپر بالائی محجری شق کے اندر سے محجر میں داخل ہوتا ہے اور جانبی مستقیمہ عضلے کے بالائی کنارے کے اوپر کہف کی جانبی دیوار کے ساتھ ساتھ جاتا ہے۔ محجر کے اگلے حصے پر یہ اپنے ہمرکو دمعی غدے کے اوجھل جاری رکھتا ہے حتےٰ کہ یہ بالائی پپوٹے کے جانبی حصے میں پہنچتا ہے، جس میں یہ ختم ہوتا ہے (صفحہ 27)۔ محجر کے کہف کے اندر یہ بہت سی شاخچیاں دمعی غدے کی عمقی سطح کو دیتا ہے اور نیچے کے رخ ایک رشتک بھیجتا ہے جو اسکو فکی عصب کی وجنی شاخ کے ساتھ ملاتا ہے۔

**بکرتی عصب** ۔ یہ چھوٹا عصب تمام تر بالائی موربہ عضلہ کی رسد کے لئے مخصوص ہے۔ بالائی محجری شق کے اندر سے محجر میں داخل ہوکر عضلوں سے اوپر گردعظمہ کے نیچے آگے کو اور وسطانی رخ جاتا ہے، اور آخر کار بالائی موربہ عضلہ کی بالائی یا محجری سطح کے پچھلے حصے میں ڈوب جاتا ہے۔

**دمعی غدہ** ۔ یہ غدہ ایک چھوٹا چپٹا اور واضح طور پر بیضوی شکل کی لختکی ساخت ہے جو محجر کے پیش جانبی حصے میں واقع ہے۔ اس کا لمبا محور محجر کے اگلے کنارے کے متوازی واقع ہے (تصاویر 92، 97)۔ یہ دو چھوٹے یا لختوں کے گروہوں پر مشتمل ہے۔ ایک بالائی اور ایک زیرین جو ایک دوسرے سے غیر مکمل طور پر علیحدہ ہیں۔ بالائی دمعی غدہ جو غدہ کی بڑی پوٹ ہے، محجر کے کہف میں واقع ہے اسکی جانبی محدب سطح جبہی ہڈی کے وجنی زائدے کے وسطانی رخ پر ایک گڑھے میں بیٹھتی ہے اور محجر کی محراب کے جانبی حصے کے ساتھ چھوٹے لیفی بندوں کے ذریعہ بندھی ہوئی ہے جو گردعظمہ سے چلتے ہیں عمقی یا وسطانی سطح تھوڑی سی مجوف ہے۔ اور رافع جفن بالائی اور جانبی مستقیمہ کے اوپر واقع ہے جو اس کے اور آنکھ کے مقلہ کے درمیان حائل ہیں۔ زیرین دمعی غدہ بالائی حصے کے نیچے اور آگے واقع ہے۔ جس سے یہ رافع جفن بالائی کے پھیلے ہوئے وتر کے ذریعہ جزوی طور پر علیحدہ ہے۔ یہ بالائی پپوٹے کے قاعدے میں ابھر آتا ہے۔ اور اس ملتحمہ کے اوپر واقع ہے جو اس پپوٹے کے عمقی رخ کا استر بناتی ہے۔ غدہ کے اس حصے کا امتحان پہلے ہی پپوٹوں کی تقطیع میں ہو چکا ہے (صفحہ 27) بے تقطیع کئے ہوئے موضوع میں بھی اسکو اس وقت

## PLATE X

FIG. 92.—Dissection of the Orbit and the Middle Fossa of the Cranium. On the right side the trochlear nerve has been removed, and in the left orbit portions of the structures above the ophthalmic artery have been taken away. (Dr. E. B. Jamieson.)

1. Superior sagittal sinus.
2. Cut anterior part of falx cerebri.
3. Muco-periosteum of anterior ethmoidal air cell.
4. Anterior ethmoidal artery and nerve and posterior ethmoidal artery.
5. Muco-periosteum of a middle ethmoidal air cell.
6. Muco-periosteum of a posterior
7. Optic nerve.
8. Ophthalmic artery.
9. Internal carotid artery.
10. Wall of right cavernous sinus.
11. Oculo-motor nerve.
12. Basilar plexus.
13. Abducens nerve.
14. Inferior petrosal sinus.
15. Semilunar ganglion.
16. Middle meningeal artery.
17. Mandibular nerve.
18. Maxillary nerve.
19. Oculo-motor nerve.
20. Trochlear nerve.
21. Frontal nerve.
22. Superior ophthalmic vein.
23. Orbital branch of middle meningeal artery.
24. Posterior ciliary arteries and short ciliary nerves.
25. Lacrimal artery and nerve.
26. Superior rectus.
27. Levator palpebræ superioris.
28. Supra-orbital nerve.
29. Supra-trochlear nerve.
30. Supra-orbital artery.
31. Terminal part of ophthalmic artery.
32. Muco-periosteum of infundibulum.

دیکھ سکتے ہیں جب بالائی پپوٹہ پورا الٹا جاتا ہے۔
دمعی غدہ آنسوؤں کا افراز کرتا ہے، اور اسکی قناتیں (تین سے پانچ تک بالائی حصے سے اور تین سے نو تک زیرین حصے سے) بالائی پپوٹے کی عمقی سطح پر طاق (fornix) کے قریب کھلتی ہیں۔ (تصویر 9)۔

248

**عضلہ رافع جفن بالائی**۔ بالائی پپوٹے کا اٹھانے والا عضلہ مستقیمہ بالائی کی بالائی سطح پر واقع ہے۔ پیچھے یہ تنگ اور نوکدار ہوتا ہے لیکن جب آگے کے رخ آنکھ کے مقلہ پر بالائی پپوٹے کی طرف جاتا ہے تو پھیل جاتا ہے۔ یہ بصری سوراخ سے ذرا آگے محجر کی چھت کی زیرین سطح سے اور اسی لئے وتدی ہڈی کے چھوٹے پر کی زیرین سطح سے اٹھتا ہے۔ محجر کے کہفہ کے اگلے حصے میں یہ ایک چوڑے جھلی نما پھیلاؤ میں پھیل جاتا ہے۔ جو تین ورقچوں میں بٹتا ہے سب سے اگلا ورقچہ بالائی پپوٹہ کی جفنی ردا سے چپکا ہے۔ اور اسکے ذریعہ بالائی غضروف الجفن (tarsus) سے۔ وسطی ورقچہ براہ راست بالائی غضروف الجفن کے بالائی کنارے سے چپکا ہے۔ پچھلا ورقچہ ملتحمہ کے بالائی کنارے سے چپکا ہے۔ اس پھیلاؤ کے جانبی اور وسطانی کنارے وسطانی جفنی رباط اور جانبی جفنی سیون (raphe) کے بہت قریب محجر کے فتحہ کے کنارے سے چپکے ہیں۔ ان تعلقات کی وجہ سے بالائی پپوٹے پر عضلہ کا ضرورت سے زیادہ فعل رک جاتا ہے۔ رافع جفن بالائی کو حسّی حرکی عصب کی بالائی قسمت سے رسد پہنچتی ہے۔ اور یہ صرف بالائی پپوٹے ہی کا اٹھانے والا ہی نہیں ہے، بلکہ ملتحمہ کے بالائی طاق کا بھی۔

**تقطیع**۔ جبہی عصب کو کاٹ دو۔ اور اسکے سروں کو آگے اور پیچھے کی طرف پھینک دو۔ رافع جفن بالائی کو بھی اسکے بداء اور منتہا کے درمیان کاٹ دینا چاہیئے۔ جب اس کا پچھلا حصہ اٹھایا جاتا ہے۔ تو ایک باریک عصبی شاخچہ اسکی عمقی یا حسّی سطح میں داخل ہوتی ہوئی دکھائی دیگی۔ یہ تیسرے یا حسّی حرکی عصب کی بالائی قسمت کی ایک شاخ ہے۔
اب آنکھ کے مقلہ کو پھیلانا چاہیئے۔ یہ کام سامنے سے یا پیچھے سے ہو سکتا ہے۔
اگر آخر الذکر طریقہ اختیار کیا جائے تو بالائی مستقیمہ عضلہ کے نیچے کی چربی کو آہستہ سے علیحدہ کرو۔ اور ہدبی (ciliary) عروق اور اعصاب کو بصری عصب سے دور دھکیل دو۔
پھر عصب کے غلاف میں ایک چھوٹا شگاف لگاؤ۔ اس فتحہ سے آگے عصب کے گرد ایک گرہ

لگاؤ، اور پھر ایک سلائی (stylet) دار پچکنی اس شگاف کے اندر سے اور عصب کے ساتھ ساتھ مقلہ کے اندر ڈالو۔ جب آنکھ کا مقلہ پورا پھول جائے۔ تو پچکنی کو نکالتے وقت گرہ کو کس دینا چاہیئے۔ اس سے بہت زیادہ بہتر ترکیب آنکھ کے مقلہ کو سامنے سے پھلانا ہے۔ اس مطلب کیلئے ایک تیز تنگ پھل کے چاقو سے صلبی قرنی (sclero-corneal) انفصال میں ایک ترچھا مصراعی روزن بناؤ۔ اس روزن میں سے ایک پچکنی ڈالو۔ اور آنکھ کے پھولنے کے بعد جب یہ نکل آئیگی۔ تو اس نقطہ کا مصراعی خاصہ ہوا کے اخراج کو روکنے کیلئے کافی ہے۔

آنکھ کے مقلہ کے پیچھے بالائی مستقیمہ کے پہلوؤں پر تقطیع کار ڈھیلی درجلد جیسی بافت کی ایک مقدار دیکھے گا۔ یہ رداءِ بصلہ (fascia bulbi) ہے اسکے بالائی حصے کو چمٹے کے ساتھ پکڑو۔ اور چھوٹا سا ٹکڑا قینچی کے ذریعہ کاٹو۔ اس طرح اس ردا میں ایک روزن بن جاتا ہے۔ اور چاقو کے دستے کو اسکے اور آنکھ کے مقلہ کے درمیان کی فضا میں ڈال سکتے ہیں۔ موافق صورتوں میں ردا کی وسعت کو ناپ سکتے ہیں۔ اور وہ بڑھاؤ اور غلاف بھی پہچانے جا سکتے ہیں جو یہ عینی عضلوں کے وتروں کو دیتی ہے۔ رداءِ بصلہ کا بیان صفحہ 259 پر دیا ہوا ہے۔

**بالائی مستقیمہ عضلہ** ۔ یہ عضلہ رافع جفنیہ بالائی کے اوجھل واقع ہے، اور اب پورا نمایاں ہے۔ یہ مستقیمہ عضلوں میں مہین ترین ہے، اور بصری سوراخ کے بالائی کنارے سے اٹھتا ہے، بصری عصب کے اوپر آگے کو جاتا ہے اور آنکھ کے مقلہ کے بالائی رخ پر ایک مہین، نازک، اور کسی قدر پھیلے ہوئے وتر میں ختم ہوتا ہے۔ جو صلبیہ میں صلیبتی قرنی انفصال سے تقریباً ۸ ملی میٹر پیچھے مندغم ہوتا ہے۔ یہ چشمی حرکی عصب کی بالائی قسمت کی ایک شاخ سے رسد پاتا ہے۔ جب یہ سکڑتا ہے۔ تو آنکھ کے مقلہ کو ایسے پھیرتا ہے۔ کہ قرنیہ کا مرکز اوپر کو اور وسطانی جانب پھر جاتا ہے۔

**بالائی مورب عضلہ** ۔ یہ عضلہ ان عضلوں میں سے جو آنکھ کے مقلہ سے چپکے ہیں۔ سب سے لمبا اور سب سے تنگ ہے۔ یہ محجر کی چھت سے بصری سوراخ کے بالائی اور وسطانی حصے کے ذرا آگے مستقیمہ بالائی اور مستقیمہ وسطانی کے درمیان اٹھتا ہے۔ یہ آگے کی طرف

249




FIG. 93.—Diagram of the Superior Oblique Muscle. (From Hermann Meyer.]

*a.* Tochlea and synovial sheath.




FIG. 94.—Dissection of the Eyeball showing the Vascular Tunic and the Arrangement of the Ciliary Nerves and Vessels.

اس کہفہ کی وسطانی دیوار کے بالائی حصّے کے ساتھ ساتھ وسطانی مستقیمہ سے اوپر گذرتا ہے۔
مجحر کے اگلے حصّے میں ایک نازک وتر میں ختم ہوتا ہے جو بکرۃ (trochlea) میں داخل
ہوتا ہے۔ اور فوراً اپنا رُخ بدلتا ہے۔ اور بالائی مستقیمہ کے اوجھل آنکھ کے مقلہ کی بالائی سطح پر پیچھے
کو اور جانبی رُخ جاتا ہے۔ بالائی مستقیمہ کے جانبی سرے سے پرے یہ وتر کسی قدر پھیلتا ہے
اور بصری عصب کے مدخل اور قرنیہ کے عین درمیان صلبیہ میں ختم ہوتا ہے (تصویر 93)
چرخی یا بکرۃ جس میں سے یہ وتر گذرتا ہے ایک چھوٹا لیفی غضروفی چھلا ہے

250

جو لیفی بافت کے ذریعہ جبہی ہڈی کے بکرتی حفرہ سے چپکا ہے۔ یہ گھرنی ایک زلالی (synovia)
غلاف سے استر کی ہوئی ہے جو وتر کی حرکت کو آسان بنا دیتا ہے، اور اپنے جانبی کنارے سے
وتر کو ایک لیفی پوشش دیتا ہے۔
بالائی مورب بکرتی عصب سے رسد پاتا ہے، اور آنکھ کے مقلہ کو ایسے گھماتا ہے کہ قرنیہ
کا مرکز نیچے کو اور جانبی رخ پھر جاتا ہے۔

**تقطیع** - بالائی مستقیمہ کو اس کے مبدا اور منتہے کے درمیان کاٹو، اور کٹے ہوئے
سروں کو لوٹ دو۔ جب اس عضلہ کا پچھلا حصہ اٹھایا جاتا ہے تو چشمی حرکی عصب کی بالائی
قسمت عضلہ کی عمقی یا عینی سطح میں ڈوبتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔ یہ رافع جفن بالا کو ایک
شاخچہ دیتی ہے۔ تھوڑی سی چربی نکال دینے سے بصری عصب زیادہ نظر آنے لگیگا۔ مجحر کے
پچھلے حصہ میں تین ساختیں بصری عصب کا تقاطع کرتی دکھائی دینگی۔ یعنی (۱) انفی
ہدبی عصب (۲) عینی شریاں اور (۳) بالائی عینی ورید۔ تینوں کو احتیاط کے ساتھ
صاف کرنا اور اُن کی شاخوں کا تعاقب کرنا چاہیئے۔ انفی ہدبی عصب سے ایک یا دو نازک
دھاگے جیسی شاخیں یعنی لمبے ہدبی اعصاب مقلہ تک پہنچنے کے لیئے بصری عصب کے
ساتھ ساتھ گزرتے ہوئے ملینگے۔ چھوٹے ہدبی اعصاب جو تعداد میں بہت زیادہ ہیں، لمبی ہدبی
شاخوں کے ساتھ جاتے ہیں۔ اور اس چربی سے بآسانی علیحدہ ہو سکتے ہیں جو بصری عصب
کے گرد واقع ہے۔ چھوٹے ہدبی گروہ کا ایک مضبوط رکن چن لینا چاہیئے، اور اسکا تعاقب
پیچھے کی طرف کرنا چاہیئے۔ یہ تقطیع کار کو ہدبی عقدہ تک لیجائیگا۔ یہ عقدہ ایک باریک
جسم ہے۔ جو مجحر کے پچھلے حصّے میں بصری عصب کے جانبی طرف واقع ہے۔ تھوڑے سے

صبر اور خیال کے ساتھ وہ جڑیں جو انفی ہدبی عصب اور چشمی حرکی عصب کی زیرین قسمت سے ہدبی عقدہ کو جاتی ہیں علیحدہ و صاف ہو سکتی ہیں اور شاید اندرونی سباتی ضفیرہ کی مشارکی جڑ بھی مل جائیگی۔ ہدبی عقدہ، اسکی جڑیں، اور شاخیں واضح ہو چکنے کے بعد اس چربی کو صاف کر ڈالو جو اس عقدہ کے جانبی رخ واقع ہے۔ اور بعد عصب کی گرفت کرو جو جانبی مستقیمہ کی چشمی سطح میں داخل ہوتا ہے۔ پھر بصری عصب کو صاف کرو (تصویر 92)۔

**بصری عصب**۔ یہ عصب محجر میں بصری سوراخ کے اندر سے داخل ہوتا ہے۔ یہ اپنے ساتھ ام جافیہ کا ایک مضبوط، ڈھیلا غلاف اور نیز عنکبوتیہ اور ام حنونہ (pia mater) سے زیادہ نازک غلاف لیجاتا ہے۔ عینی شریان جو اسکے ساتھ جاتی ہے، اسکے زیر جانبی رخ پر واقع ہے۔ محجر کے اندر یہ عصب آگے کی طرف اور جانبی رخ، اور ساتھ ہی کسی قدر نیچے کو، آنکھ کے مقلہ کی پشت کی طرف جھک جاتا ہے، جہاں یہ صلبیہ کو اسکی پچھلی سطح کے مرکز سے تھوڑی دور وسطانی رخ چھیدتا ہے۔ تقطیع کار یہ دیکھ چکا ہے کہ عینی شریان اور ورید اور انفی ہدبی عصب بصری عصب کے اوپر سے تقاطع کرتے ہیں اور کہ یہ نازک ہدبی اعصاب اور عروق اسکے بہت نزدیک جاتے ہیں۔ بصری عصب اس فاصلہ کی نسبت جو اسکو بصری سوراخ سے آنکھ کے کرہ تک طے کرنا ہے، تھوڑا سا بڑا ہے تاکہ آنکھ کے مقلہ کی حرکات میں خلل نہ ہو۔ مقلہ کے اندر بصری عصب شبکیہ (retina) میں پھیل جاتا ہے۔

**انفی ہدبی عصب**۔ یہ عصب کہفی جوف کے اگلے حصے میں تین توامی کی عینی ڈویژن سے اٹھتا ہے۔ بالائی محجری شق میں سے گزرتا ہے۔ اور جانبی مستقیمہ عضلہ کے دونوں سروں کے درمیان اور تیسرے عصب کی دو قسمتوں کے درمیان محجر کے کہفہ میں داخل ہوتا ہے۔ پھر یہ آگے کی طرف اور وسطانی رخ جاتا ہے اور بصری عصب کے اوپر ترچھا تقاطع کر کے وسطانی مستقیمہ اور بالائی مورب عضلوں کے درمیان محجر کی وسطانی دیوار تک جاتا ہے جہاں یہ دو اختتامی شاخوں یعنی زیر بکرتی اور اگلی مصفاتی (anterior ethmoidal) میں تقسیم ہو جاتا ہے۔ ان کے علاوہ یہ محجر کے اندر ذیل کی شاخیں دیتا ہے (۱) ہدبی عقدہ کیلئے لمبی جڑ۔ (۲) لمبے ہدبی اعصاب (۳) پچھلا مصفاتی عصب۔

ہدبی عقدہ کی لمبی جڑ۔ یہ ایک بہت نازک رشتہ ہے جو انفی ہدبی سے وہاں

نکلتا ہے۔ جہاں یہ جانبی مستقیمہ کے سروں کے درمیان محجر میں داخل ہوتا ہے۔ یہ بصری عصب کے جانبی پہلو کے ساتھ ساتھ جاتا ہے اور ہدبی عقدہ کے بالائی اور پچھلے حصے میں داخل ہوتا ہے۔

لمبے ہدبی اعصاب۔ یہ دونوں اعصاب انفی ہدبی سے وہاں اٹھتے ہیں جہاں یہ بصری عصب کا تقاطع کرتا ہے یہ دونوں بصری عصب کے وسطانی پہلو پر آگے کی طرف جاتے ہیں تاکہ کرۂ چشم کے اس مقام پر پہنچیں، جہاں صلبیہ (sclera) کو چھیدتے ہیں۔ لمبے ہدبی اعصاب میں سے ایک عصب بہت مستقل طور پر چھوٹے ہدبی رشتوں میں سے ایک کے ساتھ ملتا ہے۔

پچھلا مصفاتی عصب۔ یہ عصب پچھلے مصفاتی سوراخ میں سے ہوکر مصفات کے خلیوں اور وتدی کے ہوائی جوف کو جاتا ہے۔

زیر بکرتی عصب۔ یہ شاخ بالائی مورب عضلہ کے نیچے محجر کی وسطانی دیوار کے ساتھ ساتھ جاتی ہے۔ اس عضلہ کی گھرنی کے نیچے سے گزر کر یہ محجر سے نکلتی ہے۔ اور پپوٹوں کے وسطانی رابطہ کے اوپر چہرے پر ظاہر ہوتی ہے، جہاں اسکی تقطیع پہلے ہی ہوچکی ہے۔ (صفحہ 27)۔ چرخی کے قریب اس میں فوق بکرتی عصب کی ایک ربطی شاخچہ ملتی ہے۔

اگلا مصفاتی عصب۔ یہ عصب انفی ہدبی عصب کی دو اختتامی شاخوں میں بڑا ہے۔ یہ اگلی مصفاتی قنال میں سے ہو کر محجر سے نکلتا ہے اور جمجمہ کے اندر جاتا ہے، جہاں یہ مصفات کی غربالیں پلیٹ کے جانبی کنارے پر ظاہر ہوتا ہے۔ وہ قنال جس میں سے یہ گزرتا ہے، استخوانی چمٹے کے ذریعہ آسانی سے کھولی جاسکتی ہے، تاکہ عصب نمایاں ہو جائے۔ غربالیں پلیٹ کے اوپر یہ ام جافیہ کے نیچے آگے کو مڑتا ہے، اور عرف دیکی (crista galli) کے پہلو پر ایک درز جیسے روزن میں سے ہوکر ناک کے کہف میں چلا جاتا ہے۔ وہاں یہ مخاطی جھلی کو اندرونی انفی شاخیں دیتا ہے اور ناک کی ہڈی کے پچھلے رخ پر نیچے کی طرف بڑھ جاتا ہے۔ آخرکار ناک کی ہڈی کے زیریں کنارے اور ناک کی جانبی کری کے درمیان گزر کر بیرونی انفی عصب بن کر چہرے پر نکلتا ہے۔ اس کی اختتامی رشتوں کا ذکر پہلے ہی ہوچکا ہے — (صفحہ 30)۔

ہدبی عقدہ (تصویر 97)۔ یہ عقدہ ایک چھوٹا چوگوشہ جسم ہے جو ایک بڑے پن کے سر سے زیادہ بڑا نہیں ہوتا۔ یہ محجر کے پچھلے حصے میں بصری عصب اور جانبی مستقیمہ کے درمیان واقع ہے، اور اکثر عینی شریان کے جانبی رخ ہوتا ہے۔ اسکے پچھلے کنارے پر اسمیں

تین جڑیں آتی ہیں، اور اسکے اگلے کنارے سے چھوٹے ہدبی اعصاب نکلتے ہیں۔

حسی جڑ انفی ہدبی سے نکلتی ہے اور لمبی جڑ کہلاتی ہے۔ چھوٹی یا حرکی جڑ ایک چھوٹا مضبوط تنہ ہے۔ یہ حسی حرکی عصب کی اس شاخ سے نکلتی ہے جو زیرین مورب عضلہ کو جاتی ہے۔ مشارکی جڑ اندرونی سباتی ضفیرہ سے نکلتی ہے۔ یہ انفی ہدبی عصب سے آنیوالی لمبی جڑ کے داخلہ کے قریب اس عقدہ میں ملتی ہے۔ بعض حالتوں میں یہ عقدہ تک پہنچنے سے پہلے لمبی جڑ میں ملجاتی ہے۔

چھوٹے ہدبی اعصاب ـ یہ اعصاب تعداد میں پانچ سے سات ہوتے ہیں، بصری عصب کے ساتھ ساتھ گزرتے وقت تقسیم ہوتے ہیں، اور اس طرح تعداد میں بڑھ جاتے ہیں۔ مقلہ کی پشت پر بارہ سے اٹھارہ تک گنے جا سکتے ہیں۔ ان میں دو گروہ ہیں۔ بالائی اور زیرین اور زیرین اعصاب عموماً تعداد میں بالائی سے زیادہ ہوتے ہیں۔ آخر کار یہ اعصاب صلبیہ میں بہت سے روزن بناتے ہیں جو بصری نرو کے داخلہ کے گرد واقع ہیں۔

**عینی شریان** ـ یہ شریان اندرونی سباتی کی ایک شاخ ہے۔ یہ بصری عصب کے ساتھ بصری سوراخ میں سے ہوکر محجر میں جاتی ہے۔ اول یہ بصری عصب کے نیچے واقع ہوتی ہے۔ لیکن جلد اسکے جانبی پہلو کے گرد گھوم جاتی ہے اور اسکے اوپر انقاطع کرکے بالائی مورب عضلے کے نیچے محجر کی وسطانی دیوار کے ساتھ ساتھ آگے کو جاتی ہے۔ محجر کے سامنے کے وسطانی کنارے پر یہ دو اختتامی شاخوں یعنی جبہی اور ظہری انفی میں تقسیم ہوکر ختم ہوتی ہے (تصویر 95)۔

عینی شریان کی شاخیں تعداد میں بہت ہیں، لیکن شاذ ہی ان سب کو واضح کرسکتے ہیں، جب تک کہ شراب خاص طور پر نہ ہوا ہو۔ وہ یہ ہیں:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ دمعی | ۴۔ ہدبی | ۷۔ جفنی |
| ۲۔ عضلی | ۵۔ فوق محجری | ۸۔ ظہری انفی |
| ۳۔ شریان مرکزی شبکیہ | ۶۔ مصفاتی | ۹۔ جبہی |

دمعی شریان ـ یہ شاخ دمعی عصب کے ساتھ جاتی ہے اور دمعی غدے اور ملتحمہ کو رسد پہنچاتی ہے۔ ہر ایک پپوٹے میں ایک شریانی محراب یعنی محراب غضروف الجفن (arcus tarseus) دمعی کی دو جانبی جفنی شاخوں کے، عینی کی دو جانبی جفنی شاخوں سے




FIG. 95. ---Diagram of the Ophthalmic Artey and irs Branches.
( After Quain and Meyer modified )




FIG. 96.—Diagram of the Orbital Cavfty, and of the origin of the ocular muscles in relation to the optic foramen and the superior orbital fissure, and the nerves that traverse the fissure.

ساتھ ملنے سے مبنی ہے۔

عضلی شاخیں مختلف مقامات پر نکلتی ہیں۔ نہ صرف بڑی شریان سے بلکہ اسکی بعض شاخوں سے بھی۔ یہ ان عضلوں کو رسد پہنچاتی ہیں جو محجر کے جوف کے اندر واقع ہیں۔

شبکیہ کی مرکزی شریان (arteria centralis retinæ)

ایک باریک لیکن اہم شریان ہے یہ بصری عصب کی زیریں وسطانی سطح کو مقلہ کے ۱۲ ملی میٹر (تقریباً آدھ انچ) پیچھے چھیدتی ہے۔ اور عصب کے جرم میں آنکھ کے کرہ کے اندرون کو جاتی ہے۔

254

ہدبی شریانیں۔ یہ بہت کثیر ہیں۔ ان کے دو گروہ ہو سکتے ہیں۔ یعنی ایک پچھلا اور ایک اگلا۔ پچھلی ہدبی شریانوں کے دو سٹ بیان ہوتے ہیں۔ ان کو بالترتیب چھوٹی اور لمبی پچھلی ہدبی شریانیں کہتے ہیں۔ چھوٹی ہدبی شریانیں تعداد میں کئی ہیں۔ یہ کچھ تو عینی تنے سے اور کچھ اسکی دمعی اور عضلی شاخوں سے نکلتی ہیں۔ یہ چھوٹے ہدبی اعصاب کے ساتھ جاتی ہیں، اور صلبیہ کے پچھلے حصے کو بصری عصب کے گرد چھید کر مشیمیہ (chorioid) کی مشیمیتی شعری (chorio-capillary) تہ میں داخل ہوتی ہیں۔ لمبی پچھلی ہدبی شریانیں تعداد میں دو ہیں۔ (تصویر 94)۔ یہ عینی تنے سے نکلتی ہیں۔ اور بصری عصب کے ہر دو طرف آگے کو جاتی ہیں۔ صلبیہ کو چھیدنے کے بعد ہر جانب ایک ایک ہو کر صلبیہ اور مشیمیہ کے درمیان آئرس تک آگے کی طرف افقی مستوی میں جاتی ہیں۔ اگلی ہدبی شریانیں محجر کے اگلے حصے میں دمعی اور عضلی شاخوں سے نکلتی ہیں۔ یہ تعداد میں چھ سے آٹھ تک ہوتی ہیں۔ اور مقلہ کے اگلے حصے کو جاتی ہیں، جہاں یہ ملتحمہ کے نیچے ایک شریانی حلقہ بناتی ہیں۔ آخر کار قرنیہ کے ذرا پیچھے صلبیہ کو چھیدتی ہیں۔

255

فوق محجری شریان۔ یہ شریان فوق محجری عصب کے ساتھ پیشانی کو جاتی ہے، جہاں اسکی تقطیع ایک گذشتہ منزل میں ہو چکی ہے۔ (صفحہ 47)۔

مصفاتی شریانیں۔ یہ شریانیں دو ہیں۔ اگلی اور ایک پچھلی۔ یہ محجر کی وسطانی دیوار میں اگلے اور پچھلے مصفاتی سوراخوں میں سے گزرتی ہیں۔ پچھلی مصفاتی شریان پچھلے مصفاتی خلیوں یکمہ مخاطی دمستر کو رسد پہنچاتی ہے۔ اور ناک کے بالائی حصے کو شاخچیاں بھیجتی ہے اگلی مصفاتی شریان ایک بڑی شاخ ہے۔ یہ اگلے مصفاتی عصب کے ساتھ آگے کو جاتی ہے۔ اور اپنے مرکی ہر ایک منزل پر باریک شاخچیاں دیتی ہے۔ اس طرح یہ اگلے مصفاتی سوراخ میں اگلے مصفاتی خلیوں اور جبہی جوف کے

مخاطی استر کو رسد پہنچاتی ہے۔ جمجمہ کے کہفہ کے اندر اپنے چھوٹے قیام میں ایک چھوٹی اگلی سحائی شریان دیتی ہے۔ ناک کے کہفہ میں مخاطی جھلی کو شاخیں دیتی ہے۔ اسکی اختتامی شاخ چہرے پر نکلتی ہے اور ناک کے پہلو کو رسد پہنچاتی ہے۔

ناک کی ظہری شریان۔ یہ شریان ناک کی جڑ کے قریب پھیلتی ہے اور بیرونی فکی شریان کی زاویئی (angular) شاخ کے ساتھ تفمم کرتی ہے۔

جبہی شریان۔ یہ شریان فوق بکری عصب کے ساتھ پیشانی کو جاتی ہے، جہاں اسکی تقطیع پہلے ہی ہو چکی ہے (صفحہ 47)۔

عینی وریدیں۔ عموماً دو عینی وریدیں ہوتی ہیں۔ ایک بالائی اور ایک زیرین۔ بالائی عینی ورید دونوں میں زیادہ بڑی ہے اور شریان کے ساتھ جاتی ہے۔ ناک کی جڑ کے قریب نکلتی ہے، جہاں یہ زاویئی ورید کے ساتھ راہ رکھتی ہے۔ زیرین عینی ورید بصری عصب کے ییول کے نیچے واقع ہے، اور ایک شاخ کے ذریعہ جو زیرین محجری شق میں سے گزرتی ہے، پر نماوریدی ضفیرہ کے ساتھ ربط قائم کرلیتی ہے۔ یہ دونوں عینی وریدیں محجر میں سے اپنے گزر کے دوران میں بہت سی معاون پاتی ہیں۔ آخرکار یہ جانبی مستقیمہ عضلہ کے دونوں سروں کے درمیان سے اور بالائی محجری شق کے اندر سے گزرتی ہیں تاکہ کہفی جوف میں الگ الگ یا مشترک تنہ بناکر کھلیں۔

آنکھ کے مستقیم عضلے اور مورب عضلے۔ مقلہ چشم کے مستقیم عضلوں کے مبداؤں کے ساتھ ملی ہوئی دو اوتری محرابیں ہیں۔ ایک بالائی اور ایک زیرین۔ یہ دونوں جانبی رخ بالائی محجری شق کے جانبی کنارے پر وندی ہڈی کے بڑے پر کے ایک بڑھاؤ سے چپکی ہیں۔ یہ دونوں بند جب بالائی محجری شق کے پار وسطانی رخ جاتے ہیں تو ایک دوسرے سے متسع ہوتے ہیں۔ بالائی بند بالائی کنارے تک جاتا ہے، اور زیرین بند بصری سوراخ کے زیرین کنارے تک۔ بالائی مستقیمہ جو چاروں مستقیم عضلوں میں مہین ترین ہے، بالائی بند کے وسطانی حصے سے اٹھتا ہے۔ زیرین مستقیمہ جو بالائی سے موٹا مگر چھوٹا ہے، زیرین بند کے وسطی حصے سے اٹھتا ہے۔ جانبی اور سب سے لمبا مستقیمہ بالائی یا زیرین میں سے ہر ایک سے موٹا ہے، دو سروں کے ذریعہ اٹھتا ہے۔ ایک بالائی بند کے جانبی حصے سے اور ایک زیرین بند کے جانبی حصے سے۔ دونوں سروں کے درمیان کے فاصلہ میں سے

256

چشمی حرکی عصب کی دو قسمتیں، انفی ہدبی عصب، بعد عصب، اور عینی وریدیں گزرتی ہیں۔
وسطانی مستقیمہ جو سارے مستقیم عضلوں میں چھوٹا اور موٹا ہے، زیریں بند کے وسطانی حصے سے اٹھتا ہے۔ بالائی مورب بالائی اور وسطی مستقیم عضلوں کے درمیان وتدی کے جسم سے اٹھتا ہے۔ زیریں مورب کا مبداء محجر کے کہفہ کے اگلے کنارے کے قریب ان عضلوں سے بالکل دور واقع ہے جو مقلۂ چشم کو حرکت دیتے ہیں۔ یہ محجری کہفہ کے زیریں اور وسطانی زاویہ کے قریب فک کی محجری پلیٹ سے اٹھتا ہے۔

**تقطیع**۔ آنکھ کے ان عضلوں کے تعلقات کو واضح کرنے کیلئے جو محجر کے کہفہ کے راس پر اٹھتے ہیں، بصری عصب کو بصری سوراخ کے قریب تقسیم کرو۔ اور مقلۂ چشم کو آگے کی طرف پھیرو۔ پھر ہر ایک عضلہ کی توضیح کرو۔ لیکن یہ خیال رکھو کہ ان ساختوں کو ضرر نہ پہنچے جو جانبی مستقیمہ کے بالائی اور زیریں سروں کے درمیان گزرتی ہیں۔ پھر مقلۂ چشم کو اسکے مقام پر رکھو اور زیریں مورب عضلہ کو واضح کرو۔ جو محجر کے کہفہ کے اگلے حصے میں واقع ہے اور اسکی بہترین تقطیع آگے سے ہوسکتی ہے۔ زیریں جفن باہر کی طرف الٹو۔ اور ملتحمہ کے اندر ایک ایسا شگاف لگاؤ جو جفن سے مقلۂ چشم پر اسکے انعکاس کے لیول کے ساتھ ساتھ ہو۔ محجر کے اگلے حصے کے فرش میں تھوڑی سی تقطیع کرنے اور تھوڑی سی چربی نکال دینے سے زیریں مورب عضلہ وہاں نمایاں ہوجائیگا، جہاں یہ جانبی رخ اور پیچھے کو گزرتا ہے تاکہ صلبیہ کی جانبی سطح پر پہنچے۔

عضلوں کے مبداؤں کو ٹھیک طور پر واضح کرنے کے بعد پہلے ان اعصاب کی ترتیب کا مطالعہ کرو۔ جو بالائی محجری شق میں سے گزرتے ہیں۔ پھر ان عضلوں کے منتہاؤں کا جو مقلۂ چشم کو پھراتے ہیں۔ اور آخر کار ان باقی ساختوں کا جو محجر کے کہفہ کا استر بناتی ہیں۔

257

**اعصاب کی ترتیب بالائی محجری شق میں**۔ اب ان مختلف اعصاب کو محجر کے کہفہ کے اندر تک کھوج سکتے ہیں جو کہفی جوف کی تقطیع میں ملے تھے۔ اور تقطیع کار یہ دیکھے گا کہ بالائی محجری شق میں اعصاب کی ترتیب جوف کے اندر کی ترتیب سے کسی قدر مختلف ہے۔
دمعی جبہی اور حرکی اعصاب جانبی مستقیمہ عضلہ کے سر کے اوپر تقریباً اسی کے مستوی پر

داخل ہوتے ہیں (تصویر 96)۔ دوسرے اعصاب جانبی مستقیمہ کے سروں کے درمیان داخل ہوتے ہیں۔ چشمی حرکی عصب کی بالائی قسمت اعلیٰ ترین مقام پر واقع ہوتی ہے۔ اس کے بعد انفی ہدبی عصب آتا ہے۔ پھر چشمی حرکی عصب کی زیرین قسمت اور مبعد عصب زیرترین ہوتا ہے۔

**ان عضلوں کے منتہے جو مقلہ چشم کو پھیرتے ہیں۔** مستقیم عضلے صلبیہ میں قرنیہ سے ۶ سے ۸ ملی میٹر (تقریباً چوتھائی انچ) پیچھے ختم ہوتے ہیں۔ وسطانی مستقیمہ سب سے آگے ختم ہوتا ہے۔ اور وسطانی اور جانبی دونوں مستقیم عضلے بالائی اور زیرین مستقیم عضلوں کی نسبت تھوڑا سا آگے چپکتے ہیں۔ بالائی اور زیرین مورب عضلوں کے منتہے دونوں مستقیم عضلوں کے منتہی کی نسبت بہت زیادہ پیچھے اس آڑے عمودی مستوی سے پیچھے واقع ہیں جو مقلہ چشم کو اگلے اور پچھلے برابر حصوں میں تقسیم کرتا ہے اور اس مبیثی لمبی عمودی مستوی سے زیادہ تر جانبی رخ واقع ہے جو مقلۂ چشم کو جانبی اور وسطانی نصفوں میں تقسیم کرتا ہے۔

**چشمی حرکی عصب۔** اس عصب کی دو قسمتیں بالائی محجری شق کے اندر سے جانبی مستقیمہ کے دو سروں کے درمیان سے محجر میں داخل ہوتی ہیں۔ بالائی قسمت کو بالائی مستقیمہ اور رافع جفن بالا تک کھوجا جا چکا ہے زیرین قسمت زیادہ بڑی ہے۔ یہ تقریباً فوراً ہی تین شاخوں میں تقسیم ہوتی ہے جو وسطانی مستقیمہ۔ زیرین مستقیمہ اور زیرین مورب کو رسد پہنچاتی ہیں۔ دونوں مستقیمہ عضلوں کے اعصاب عضلوں کی عینی سطحوں میں داخل ہوتے ہیں۔ زیرین مورب کا عصب زیرین مستقیمہ اور جانبی مستقیمہ کے درمیانی فصل میں آگے کی طرف جاتا ہے اور زیرین مورب عضلہ کے پچھلے کنارے میں داخل ہوتا ہے۔ اپنے آغاز کے تھوڑی دیر بعد یہ شاخ ہدبی عقدہ کو ایک چھوٹی حرکی جڑ دیتی ہے۔ 258

**مبعد عصب۔** یہ عصب جانبی مستقیمہ کی جانبی سطح سے خوب ملا ہوا ملیگا۔ یہ جانبی مستقیمہ عضلہ کے سروں کے درمیانی فاصلہ میں سے محجر میں داخل ہوتا ہے اور صرف جانبی مستقیمہ عضلہ کو رسد پہنچاتا ہے۔ 259

**زیرین مورب عضلہ۔** یہ عضلہ انفی دمعی قنات (naso-lacrimal duct) کے فتحہ سے ذرا جانبی طرف تک کی محجری سطح پر ایک چھوٹے گڑھے سے اٹھتا ہے۔ زیرین مستقیمہ کے نیچے جانبی رخ گزرتا ہے اور تھوڑا سا پیچھے کو جھک کر ایک باریک جھلی جیسے وتر میں




FIG. 97.—Dissection of the Orbit and the Middle Cranial Fossa. Both roots of the fifth nerve, with the semilunar ganglion, are turned laterally.




FIG. 98.— Disseetion of the Fascia Bulbi from the front.

ختم ہوتا ہے جو جانبی مستقیمہ کے اوجھل مقلہ کے صلبیہ کے جانبی رُخ میں ختم ہوتا ہے۔ اسکا منتہے بالائی مورب کے منتہے سے دور نہیں ہے۔ زیرین مورب کو یہ حشمی حرکی عصب کی زیرین قسمت سے رسد ملتی ہے۔ یہ مقلہ کو ایسے گھماتا ہے کہ قرنیہ کا مرکز اوپر کو اور جانبی رخ گھوم جاتا ہے۔

**بصلی رداء** مقلہ کے لیفی غلاف کے تعلقات کسی قدر پیچیدہ ہیں۔ اور معمولی تقطیع میں انکی ہر تفصیل کو ٹھیک طور پر واضح نہیں کر سکتے۔ اس رداء کا مطالعہ تین نقطہ ہائے نگاہ سے ہو سکتا ہے۔ (۱) مقلہ کے ساتھ اسکے تعلق کے لحاظ سے۔ (۲) ان عضلوں کے ساتھ اسکے تعلقات کے لحاظ سے جو آنکھ کے گلوب میں ختم ہوتے ہیں۔ (۳) ان تعلقات کے لحاظ سے جو محجر کی دیواروں سے ہیں۔

وہ تعلق جو بصلی رداء کا مقلہ سے ہے، بہت سادہ ہے۔ یہ غشاء گلوب کے پچھلے ۵/۶ حصہ پر پھیلی ہوئی ہے۔ صرف قرنیہ اس سے آزاد ہے۔ آگے یہ حشمی ملتحمہ سے متعلق ہے، جس کے ساتھ یہ خوب ملی ہوئی ہے، اور قرنیہ کے کنارے کے قریب ملتحمہ میں مل کر ختم ہوتی ہے۔ پیچھے یہ بصری عصب کے غلاف میں اس مقام پر ملجاتی ہے، جہاں یہ عصب صلبیہ کو چھیدتا ہے۔ اس غشاء کی اندرونی سطح (یعنی وہ سطح جو آنکھ کے گلوب کی طرف ہے) صاف ہے۔ اور مقلہ کے ساتھ تھوڑی سی نرم، دبنے والی، اور نمناک فضائی بافت کے ذریعہ ملی ہوئی ہے۔ ان کے درمیان کا فاصلہ درحقیقت ایک بڑی لمفی فضا ہے۔ اسکی بیرونی سطح پیچھے محجر کی چربی سے لگی ہوئی ہے جس کے ساتھ یہ ڈھیلی چپکی ہے۔ اور زیادہ آگے کی طرف یہ حشمی ملتحمہ سے خوب چپکی ہے۔ اسلئے ظاہر ہے کہ یہ ایک غشائی خانہ بناتی ہے، جس میں مقلہ بہت ہی آزادی کے ساتھ گھوم سکتا ہے۔

مختلف حشمی عضلوں کے وتر رداء بصلہ کے اندر مقلہ میں ختم ہوتے ہیں اور وہ گلوب کے خط استواء کے مقابل رداء کو چھید کر اسکے اندر پہنچتے ہیں (تصویر 98)۔ ان فتحوں کے لب جن میں سے چاروں مستقیم گزرتے ہیں، پیچھے کی طرف عضلوں پر غلافوں کی شکل میں بڑھ آتے ہیں۔ یہ بہت کچھ ایسے ہی ہوتا ہے، جیسے اندرونی منوی (spermatic) رداء شکمی اُربی حلقہ (abdominal inguinal ring) سے منوی حبل پر بڑھ آتی ہے۔ یہ غلاف آہستہ آہستہ زیادہ پتلے ہوجاتے ہیں۔ یہاں تک کہ آخر کار یہ عضلی پیٹیوں کے گرد عضلہ (perimysium) میں ملجاتے ہیں۔ بالائی مورب عضلہ کی حالت میں تنافذ اطالت وتر کے صرف الٹے ہوئے حصے سے متعلق ہوتی ہے، اور اسکی لیفی گھرنی سے چپک کر ختم

ہوتی ہے، جس کے اندر سے یہ وتر گزرتا ہے۔ زیریں مورب کے غلاف کو عضلے پر مجبر کے فرش تک کھوج سکتے ہیں۔ ان چار روزنوں میں سے ہر ایک کا چشمی سرا جن میں سے مستقیم عضلے گزرتے ہیں، لیفی بافت کی ایک دھجی سے طاقت پاتا ہے (لاک وڈ : (Lockwood) اور چونکہ رداء بصلہ مجبر کی عظمی دیوار سے مختلف مقامات پر خوب بندھی ہوئی ہے۔ یہ دھجیاں گھرنیوں کا کام دیتی ہیں، اور مقلہ کو عضلوں کے سکڑتے وقت دباؤ سے بچاتی ہیں۔ بالائی مورب کے روزن کیلئے کوئی ایسی دھجی نہیں ہے۔ اور اس میں شک ہے کہ زیریں مورب عضلہ والے فتحہ کیلئے کوئی ایسی دھجی ہوتی ہو۔

**تقطیع** ۔ ان تعلقات کا ایک قابل تعریف نظارہ جو رداء بصلہ مقلہ اور چشمی عضلوں کے وتروں کے ساتھ رکھتی ہے ذیل کی تقطیع سے حاصل ہو سکتا ہے:۔ جانبی جفنی رابطہ کو مجبری فتحہ کے کنارے تک کاٹو۔ اجفان کو ایک دوسرے سے دور کھینچو، تاکہ مقلہ کے اگلے رخ کا جتنا حصہ ممکن ہو کھل جائے۔ پھر ملتحمہ کو ایک گول شگاف کے ذریعہ قرنیہ سے ذرا پرے کاٹو۔ اس خط کے ساتھ ساتھ رداء بصلہ ملتحمہ کے ساتھ اتنی گہری ملی ہوئی ہے کہ یہ بھی ساتھ ہی کٹ جاتی ہے۔ اب ملتحمہ اور رداء بصلہ دونوں کو مقلہ کی سطح پر سے اٹھاؤ۔ اور جیسا کہ تصویر 98 میں بتایا گیا ہے۔ ان کو مجبر کے فتحہ کے گرد پھیلا دو۔ رداء بصلہ کے وہ فتحات جو چشمی عضلوں کے وتروں کے لئے ہیں۔ اور ان روزنوں کے دبیز کنارے خوب دکھائی دیتے ہیں۔ ان غلافوں کو بھی دیکھو جو ان عضلوں کو ملتے ہیں۔

**ضابط اور تعلیقی رباط** ۔ مجبری کہفہ کی دیواروں کے ساتھ رداء بصلہ کے تعلقات کسی قدر پیچیدہ ہیں۔ تعلیقی رباط (لاک وڈ) مقلہ کو اٹھا رکھنے میں اہم حصہ لیتا ہے۔ یہ جھولے کی طرح مجبر کے اگلے حصے کے پار پھیلا ہوا ہے۔ اسکے دونوں سرے تنگ ہیں۔ اور وجنی اور دمعی ہڈیوں سے بالترتیب چپکے ہوئے ہیں۔ مقلہ کے نیچے یہ چوڑا ہو جاتا ہے اور رداء بصلہ میں ملجاتا ہے۔ جانبی اور وسطانی ضابط رباط بھی رداء بصلہ اور مجبر کی دیوار کے درمیان اتحاد کے بند ہیں۔ یہ مضبوط بند ہیں جو جانبی اور وسطانی مستقیم عضلوں کے گرد کے غلافوں سے پھیلتے ہیں تاکہ وجنی اور دمعی ہڈیوں سے بالترتیب چپک جائیں، جہاں یہ تعلیقی رباط سروں کے قریب

آجاتے ہیں۔ ضابطہ رباطوں کا فعل وسطانی اور جانبی مستقیم عضلوں کے سکڑنے کو روکنا اور اس طرح منقلہ کے جانبی یا وسطانی رخ میں حد سے زائد گھومنے کو روکنا ہے۔ ایسا ہی لیکن اس سے کم بلاواسطہ دہ انتظام ہے جس کے ذریعہ بالائی اور زیرین مستقیم عضلے رکے رہتے ہیں۔ بالائی مستقیمہ کا فعل محجر کے اگلے حصے میں رافع جفن بالائی کے ساتھ گہرے تعلق کی وجہ سے رک جاتا ہے۔ زیرین مستقیمہ کا فعل تعلیقی رباط کے ساتھ تعلق ہونے کی وجہ سے رک جاتا ہے۔

**تقطیع** - اس واسطے کہ تین توامی عصب کی فکی قسمت کی وجنی شاخ محجر کے اندر اپنے ممر میں واضح ہوجائے۔ محجر کے مافیہات کو نکالنا ضروری ہے۔ پھر یہ عصب محجر کے فرش اور جانبی دیوار کے درمیان کے زاویہ کی تھوڑی سی نرم چربی میں ملیگا۔

**وجنی عصب** - یہ عصب چھوٹا ہے اور زیر صدغی حفرہ میں تین توامی عصب کی فکی ڈویژن سے اٹھتا ہے۔ زیرین محجری شق کے اندر سے محجر میں داخل ہوتا ہے۔ اور تقریباً فوراً ہی دو اختتامی شاخوں، وجنی صدغی اور وجنی وجہی میں تقسیم ہوجاتا ہے۔

262

وجنی صدغی شاخ محجر کی جانبی دیوار پر آگے کو اور اوپر کو گرد عظمہ کے اوجھل جاتی ہے اور دمعی عصب سے ایک ربطی شاخچہ لیکر وجنی ہڈی کی وجنی محجری قنال میں داخل ہوتی ہے۔ یہ قنال اسکو صدغی خطہ کے اگلے حصے تک لیجاتی ہے۔ جہاں اسکا امتحان پہلے ہی ہوچکا ہے (صفحات 19, 170)

وجنی وجہی شاخ بھی ایک وجنی محجری قنال میں داخل ہوتی ہے۔ اور آخر کار وجنی وجہی قنال کے ذریعہ جو وجنی ہڈی میں سے گزرتی ہے، چہرے تک آجاتی ہے (صفحہ 19)۔

# پیش فقری خطہ

اس خطہ میں ذیل کی ساختیں نمودار ہوتی ہیں:-

پیش فقری عضلے　　بین متقرض عضلے

عنقی اعصاب
فقری شریان

فقری ورید
فقری اور کھوپڑی فقری جوڑ

**تقطیع** - سر کے اگلے حصے کو بلعوم (pharynx) سمیت اسکے پچھلے حصے اور فقری ستون سے علیحدہ کرنے کیلئے کسی قدر پیچیدہ تقطیع کی ضرورت ہے۔ سر کے بالائی رُخ کو نیچے کر دو تاکہ کھوپڑی کا کٹا ہوا کنارہ میز پر ٹکے۔ مشترک سباتی شریان، اندرونی وداجی ورید، عصب تائیہ۔ اور مشارکی تنہ کو ہر طرف پہلی پسلی کی گردن کے لیول پر کاٹو۔ قصبہ اور مری کو بڑی دموی عروق اور اعصاب سمیت فقری ستون کی اگلی سطح سے دور کھینچ لو۔ یہ علیحدگی کھوپڑی کے عین قاعدے تک ہونی چاہئیے۔ اس مقام پر بڑی احتیاط کرنی چاہئیے، ورنہ بلعوم کی دیوار یا پیش فقری عضلوں کے منتہے کو نقصان پہنچ جائیگا۔ کھوپڑی کے قاعدے پر پہنچ کر چاقو کی نوک کو قذالی ہڈی کے قاعدی حصّے کے پار، بلعوم اور پیش فقری عضلوں کے درمیان لیجانا چاہئیے تاکہ لپٹنے والی موٹی گرد عظمہ کٹ جائے۔

قذالی ہڈی کے قاعدی حصّے کو اب چھینی کے ذریعہ کاٹنا چاہئیے۔ ابھی تک اس حصہ کو اُلٹا رکھکر کھوپڑی کو ایسے رکھو کہ اس کا فرش ایک چوبی کندے کے سرے پر ٹکے پھر چھینی کی دھار کو قذالی ہڈی کے قاعدی حصّے کی زیرین سطح پر رکھو۔ اسکو بلعوم کی دیوار اور پیش فقری عضلوں کے درمیانی فصل میں ٹھیک جما لو۔ اور لکڑی کی ہتھوڑی کے ذریعہ اسکو کھوپڑی کے قاعدے میں سے گزار دو۔ اور ساتھ ہی اسے ذرا پیچھے کی طرف بھی مائل رکھو۔

اس تقطیع کی اگلی منزل جمجمہ کی دیوار میں دو آری کی کاٹیں بنانے پر مشتمل ہے۔ سر کو اس کے پہلو پر رکھ کر آری کو کھوپڑی کے جانبی رخ پر حلمی زائدے سے آدھ انچ پیچھے رکھنا چاہئیے۔ اور اسکو ترچھے رُخ آگے اور وسطانی طرف لیجانا چاہئیے تاکہ یہ وداجی سوراخ سے ذرا پیچھے ایک نقطہ تک پہنچ جائے۔ ایک ایسی ہی آری کی کاٹ سر کے مقابل رخ پر لگانی چاہئیے۔

263

تقطیع کو ختم کرنے کیلئے تقطیع کار کو چھینی کا استعمال پھر کرنا چاہئیے۔ تیاری (preparation) کو اس طرح رکھ کر کہ جمجمہ کے کھفہ کے فرش کا رخ اوپر کو ہو

کھوپری کے قاعدے کو ہر طرف صدغی ہڈی کے حجری حصّے اور قذالی ہڈی کے قاعدی حصّے کے درمیان کاٹو۔ آگے یہ خط اُس شگاف کے جانبی سرے تک پہنچنا چاہیئے۔ جو قاعدی حصّے کے اندر پہلے ہی بن چکا ہے۔ اور پیچھے کی طرف اسکو وداجی سُوراخ کے وسطانی رُخ تک لیجانا چاہیئے تاکہ متناظر قط کے وسطانی سرے تک پہنچ جائے۔ جب یہ عمل قاعدی حصّے کے دونوں طرف ہو چکے۔ تو کھوپری کے اگلے حصّے کو بلعوم اور بڑی دموی عروق اور اعصاب سمیت کھوپری کے پچھلے حصّے اور فقری ستون کے عنقی حصّے سے الگ کر سکتے ہیں۔ وہ تنہا بڑا عصب جو کٹیگا، زیر لسانی ہے۔ لیکن چونکہ یہ جمجمہ کے قاعدے کے قریب اور تائیہ کے عقدۂ کریبی کے ساتھ اپنے تعلق سے اوپر کٹتا ہے، اسلئے اپنے مقام پر قائم رہتا ہے۔

اب بلعوم اور کھوپری کے اگلے حصّے کو صائن محلل میں بھیگے ہوئے کپڑے کے ٹکڑے سے ڈھکنا چاہیئے۔ اور پھر اس سب کو روغنی کپڑے کے غلاف میں ڈھانک دینا چاہیئے۔ پھر اس کو اسوقت تک الگ رکھ سکتے ہیں کہ پیش فقری خطے اور عنقی مہروں کے رباط اور قذال کی تقطیع ختم ہو جائے۔

کھوپری کے پچھلے حصّے اور فقری ستون کے عنقی حصّے کی طرف لوٹ کر تقطیع کار کو ان عضلوں کے التحاقات کو واضح کرنا چاہیئے جو مستعرض زائدوں اور مہروں کے اجسام سے آگے واقع ہیں۔ یہ تعداد میں ہر طرف تین ہیں۔ یعنی:-

۱۔ طولیہ عنقی

۲۔ طولیہ راسی

۳۔ طولیہ راسی مقدم

**طولیہ عنقی عضلہ** ۔ یہ عضلہ گردن کے پیش مہری عضلوں میں مضبوط ترین ہے۔ اور وسطی مستوی کے قریب ترین واقع ہے۔ اسکے تعلقات کسی قدر پیچیدہ ہیں۔ لیکن جب یہ پوری طرح صاف ہو جائیگا۔ تو یہ تین حصوں میں دکھائی دیگا۔ یعنی بالائی اور زیرین ترچھے حصّے اور ایک وسطی انتصابی حصّہ۔

زیرین ترچھی قسمت بالائی دو یا تین صدری مہروں کے جسموں کے جانبی رخ سے اٹھتی ہے۔ یہ اوپر کے رخ اور تھوڑا سا جانبی رخ پھیلتی ہے۔ اور وہ ترچھیوں میں ختم ہوتی ہے۔

جو پانچویں اور چھٹے عنقی مہروں کے مستعرض زائدوں کے اگلے درنوں میں چپکتی ہیں۔طولیہ عنقی کے اس حصے اور اخمیہ پیشین کے درمیان فقری شریان دکھائی دیگی۔ بالائی مورب حصہ تین وتری دھجیوں کے ذریعہ تیسرے۔ چوتھے۔ اور پانچویں عنقی مہروں کے مستعرض زائدوں کے اگلے درنوں سے اس وقت اٹھتا ہے۔ جب یہ اوپر کی طرف اور وسطانی رخ جاتا ہے تاکہ اٹیلس کے اگلے درنہ میں ایک نکیلا اور وتری منتہے حاصل کرے اور گاؤ دم ہوجاتا ہے۔ عضلہ کا انتصابی حصہ تینوں قسموں میں سب سے بڑا ہے۔ یہ مورب حصوں کے وسطانی رخ کے ساتھ ساتھ واقع ہے۔ اور

264

ان دونوں سے خوب ملا ہوا ہے۔ زیرین ترچھے حصہ کی شرکت ہیں، دو یا تین دھجیوں کے ذریعہ بالائی دو یا تین صدری مہروں کے جسموں کے پہلوؤں سے اٹھتا ہے۔ اور زیرین دو عنقی مہروں کے جسموں سے آغاز کی زائد دھجیاں پاتا ہے۔ آخر میں اسکے جانبی کنارے کی طاقت زیرین تین یا چار عنقی مہروں کے مستعرض زائدوں سے آنے والی دھجیوں سے بڑھ جاتی ہے۔ یہ انتصابی رخ میں اوپر کو جاتا ہے۔ اور ان تین وتری زائدوں کے ذریعہ عضلہ کے بالائی ترچھے حصے کے وسطانی رخ پر ختم ہوتا ہے، جو دوسرے، تیسرے اور چوتھے عنقی مہروں کے جسموں سے چپکتے ہیں۔ اسکو عنقی اعصاب کی اگلی فروع رسد پہنچاتی ہیں۔ یہ گردن کو آگے کی طرف جھکاتا ہے۔

265

**طولیہ راسی**۔ یہ ایک ملبوترا عضلہ ہے، جو چار وتری دھجیوں کے ذریعہ تیسرے چوتھے۔ پانچویں اور چھٹے عنقی مہروں کے مستعرض زائدوں کے اگلے درنوں سے اٹھتا ہے۔ یہ سوراخ کبیر سے آگے قذالی ہڈی کے قاعدی حصے کے زیرین رخ پر ختم ہوتا ہے۔ اپنے منتہی تک پہنچنے کیلئے یہ عضلہ تھوڑا سا وسطانی رخ اس جگہ جھکتا ہے، جہاں یہ فقری ستون کے اگلے رخ پر چڑھتا ہے (تصویر 99)۔ اسکو عنقی ضفیرہ کے پہلے چنبر کی شاخچیاں رسد پہنچاتی ہیں۔ یہ سر کو آگے کی طرف جھکاتا ہے۔

**مستقیمہ راسی مقدم**۔ یہ ایک چھوٹا عضلہ ہے۔ جزوی طور پر طولیہ راسی کے بالائی حصے سے چھپا رہتا ہے، جس کو منتھے اسے علیحدہ کرنا چاہیئے۔ اور نیچے کی طرف الٹ دینا چاہیئے تاکہ راسیہ مقدم پوری طرح سامنے آجائے۔ یہ اٹیلس کی جانبی پوٹ کے اگلے رخ سے اٹھتا ہے۔ اور اوپر کو اور وسطانی رخ جاکر قذالی ہڈی کے قاعدی حصے کی زیرین سطح میں طولیہ راسی کے پس جانبی طرف ختم ہوتا ہے (تصویر 99)۔ اسکو عنقی ضفیرہ کے پہلے چنبر کی ایک ریشک




FIG. 99.—Prevertebral Muscles of the Neck. On the right side the longus capitis has been removed. [Paterson]




FIG. 100.—Dissection of the Ligamentum Nuchæ and of the Vertebral Artery in the Neck.

رسد پہنچاتی ہے۔ یہ سر کو آگے جھکاتا ہے۔

آگے بڑھنے سے پہلے تقطیع کار کو اخمی عضلوں کے تعلقات کا امتحان پھر کر لینا چاہیئے (دیکھو صفحہ 233)۔

**بین مستعرض عضلے**۔ ان عضلوں کا صحیح نظارہ حاصل کرنے کیلئے پیش فقری اور اخمی عضلوں کو نکال دینا چاہیئے۔ ہر دو طرف بین مستعرض عضلے چھوٹی لحمی دھجیوں کے سات جوڑوں پر مشتمل ہیں، جو عنقی مستعرض زائدوں کے دو شاخی سروں کو ملاتے ہیں۔ یہ اگلے اور پچھلے بین مستعرض عضلے ہیں۔ ہر ایک اگلا عضلہ دو متصل مستعرض زائدوں کے اگلے درنوں سے چپکا ہے۔ اور پچھلا عضلہ پچھلے درنوں کے درمیان واقع ہے۔ عضلی دھجیوں کا بالائی ترین جوڑا اٹیلس اور محوریہ کے درمیان ہے۔ زیرین ترین جوڑا ساتویں عنقی مہرے کے مستعرض زائدے کو پہلے صدری فقرہ کے مستعرض زائدے سے ملاتا ہے۔

266

**عنقی اعصاب**۔ عنقی شوکی اعصاب بین مستعرض عضلوں کے ساتھ بہت واضح تعلق رکھتے ہیں۔ زیرین سات اعصاب کی اگلی فروع دو متناظر عضلوں کے درمیان جانبی رخ گزر کر نکلتی ہیں۔ انہی اعصاب کی پچھلی قسمتیں پچھلے عضلوں سے وسطانی جانب پیچھے کو مڑتی ہیں۔ بالائی دو عنقی اعصاب فقری قنال میں سے دوسرے اعصاب سے مختلف طور پر نکلتے ہیں۔ یہ جانب کی طرف اٹیلس کی پچھلی محراب اور محوریہ کی فقری محراب پر بالترتیب مفصلی زائدوں سے پیچھے گزرتے ہیں۔ اور زیرین اعصاب مفصلی زائدوں کے سامنے واقع ہیں۔ پہلے عنقی عصب کی اگلی فرع مستقیمہ راسی جانبی سے وسطانی جانب آگے کو جاتی ہے۔ اور پھر دوسرے عنقی عصب کی اگلی فرع سے ملنے کیلئے نیچے کو مڑتی ہے، جس کے ساتھ یہ عنقی ضفیرہ کا پہلا چنبر بناتی ہے۔ پچھلی فرع پیچھے کو زیر قذالی مثلث میں چلی جاتی ہے۔ دوسرے عنقی عصب کی اگلی فرع جانبی رخ بین مستعرض عضلوں کے پہلے جوڑے اور پچھلی فرع کے درمیان پیچھے کو پہلے پچھلے بین مستعرض عضلے کے وسطانی جانب جاتی ہے۔

**تقطیع**۔ اب فقری شریان کو اس جگہ نکالنا چاہیئے، جہاں یہ فقری مہرے کے مستعرض زائدوں والے لگاتار سوراخوں میں سے گزرتی ہے۔ بین مستعرض عضلوں اور نیزان عضلوں کو نکال دو، جو ابھی تک اٹیلس کے مستعرض زائدے سے چپکے ہیں۔ یعنی مستقیمہ جانبی

زیرین مورب ۔ اور فوقانی مورب ۔ پھر تیسرے ۔ چوتھے ۔ پانچویں اور چھٹے عنقی مہروں کے مستعرض زائدوں کے اگلے درنوں اور ضلعی حصوں کو استخوانی چمٹے کے ذریعہ کاٹ دینا چاہئے۔

**فقری شریان** ۔ یہ شریان بہت اہمیت کی رگ ہے، کیونکہ یہ اپنی سمتِ مخالف کی رفیق اور قاعدی (basilar) شریان سمیت جوان کے ملاپ سے بنتی ہے، پس دماغ درمیانی دماغ ۔ اور دماغی نیم کروں کو رسد پہنچاتی ہے ۔ اور شوکی لب کی رسد میں مدد کرتی ہے ۔ یہ گردن کی جڑ پر زیر ترقوی شریان کے پہلے حصے کی شاخ کے طور پر شروع ہوتی ہے ۔ اور بالائی چھ عنقی مہروں کے مستعرض زائدوں میں سے اوپر کی طرف کھوپری کے قاعدہ تک جاتی ہے ۔ یہ سوراخ کبیر میں سے کھوپری میں داخل ہوتی ہے اور جمجمہ کے پچھلے حفرہ میں جسر (pons) کے زیرین کنارے پر اپنی سمتِ مخالف کی رفیق سے ملکر قاعدی شریان بناتی ہے ۔ اپنے مختلف تعلقات کی وجہ سے چار حصوں میں تقسیم ہوتی ہے ۔ پہلا حصہ جو زیر ترقوی شریان سے چھٹے عنقی مہرے کے مستعرض زائدے تک جاتا ہے، پہلے ہی دیکھا جا چکا ہے (صفحہ 154) ۔ یہ وسطانی طرف طولیہ عنقی اور جانبی طرف اخمعیہ پیشین ۔ پیچھے ساتویں عنقی مہرے کے مستعرض زائدے اور مشارکی کے زیرین عنقی عقدہ اور آگے فقری ورید اور مشترک سباتی شریان کے درمیان واقع ہے ۔ (تصاویر 54,53) ۔ 267

دوسرا حصہ جو اب نمایاں ہوا ہے، وہاں شروع ہوتا ہے، جہاں یہ شریان چھٹے عنقی مہرے کے مستعرض زائدے میں داخل ہوتی ہے ۔ یہ انتصابی رخ اوپر کی طرف مستعرض سوراخوں کے سلسلہ میں سے جاتی ہے ۔ حتیٰ کہ محوریہ کے مستعرض زائدے کے سوراخ تک پہنچتی ہے ۔ اسکے اندر جانبی رخ اور نیز اوپر کو جاتی ہے تاکہ اٹلس کے زیادہ جانبی طرف واقع ہونیوالے مستعرض زائدہ کے سوراخ میں پہنچ جائے ۔ اور جب یہ اٹلس کے بالائی رخ پر نکلتی ہے تو تیسرا حصہ شروع ہوتا ہے ۔ (تصاویر 100,56) اور اٹلس کی پچھلی محراب کی بالائی سطح پر ایک میزاب میں اٹلس کے متناظر بالائی مفصلی زائدے کے جانبی اور پچھلے رخوں کے گرد گھومتا ہے (تصاویر 38,20) ۔ یہ پچھلی اٹلسی قذالی غشاء کے جانبی کنارے کے نیچے سے گزرتے ہی چوتھا حصہ ہو جاتا ہے ۔ چوتھا حصہ اوپر کو مڑتا ہے ۔ اُم جافیہ کو چھیدتا ہے اور سوراخِ کبیر میں سے ذنبلے رباط کی بالائی ترین انگشتی کے آگے سے کھوپری میں جاتا ہے 268

پھر اوپر زیر لسانی عصب اور نیچے پہلے عنقی عصب کے درمیان پیش وسطانی رخ میں مڑ کر یہ لیب مستطیل کی اگلی سطح کو جاتا ہے۔ اور جیسا کہ پہلے بیان ہوا جسر کے زیریں کنارے پر اپنی سمت مخالف کی رفیق سے ملجاتا ہے (تصاویر 144,37)۔

**تعلقات۔** پہلے حصے کے تعلقات پر پہلے ہی کافی غور ہوچکا ہے۔ دوسرا حصہ عنقی مہروں کے مستعرض زائدوں کے اندر اور درمیان، بین مستعرض عضلوں کے وسطانی جانب مہروں کے جسموں کے جانبی رخ۔ اور عنقی اعصاب کی اگلی فروع کے آگے جہاں وہ جانبی رخ گزرتی ہیں، واقع ہے۔ یہ مشارکی عصبی ضفیرہ ہی سے گھرا ہوا نہیں، جو زیریں عنقی عقدہ سے نکلتا ہے۔ اور شریان کے سب حصوں کے ہمراہ جاتا ہے۔ بلکہ ایک وریدی ضفیرہ سے بھی گھرا ہے، جو نیچے فقری ورید یا وریدوں کی شکل میں ختم ہوتا ہے۔ شریان کا تیسرا حصہ زیر قذالی مثلث کی اگلی حد میں اٹیلس کی پچھلی محراب پر واقع ہے۔ جب یہ اٹیلس کے مستعرض زائدہ کے سوراخ سے پیچھے مڑتا ہے، تو پہلے عنقی عصب کی اگلی شاخ اسکے وسطانی جانب اسکے اور اٹیلس کی جانبی پوٹ کے درمیان واقع ہوتی ہے۔ اور جب یہ وسطانی رخ اٹیلس کی بالائی مفصلی رویک سے پیچھے مڑتا ہے، تو پہلے عنقی عصب کا تنہ اسکے نیچے اٹیلس کی پچھلی محراب پر واقع ہوتا ہے۔ اور پچھلی فرع اس مثلث میں اسکے زیریں کنارے کے نیچے سے داخل ہوتی ہے۔ چوتھے حصے کے تعلقات کیلئے ماقبل کا پیراگراف اور صفحات 382,117 دیکھو۔

**شاخیں۔** کوئی اہم شاخ پہلے حصے سے نہیں نکلتی۔ دوسرا حصہ جانبی نخاعی (صفحہ 90) اور عضلی شاخیں دیتا ہے۔ تیسرے حصے کی شاخیں عضلی شاخچیاں ہیں۔ اور وہ شاخیں ہیں، جو قذالی اور عمقی عنقی شریانوں کی شاخچیوں سے تفمم کرتی ہیں۔ چوتھا حصہ اپنے ام جافیہ کو چھیدنے سے قبل ایک سحائی شاخ اور بعد کو مرکزی نظام عصبی کو جانیوالی شاخوں کا سلسلہ دیتا ہے (دیکھو صفحات 383,382)۔

269

**فقری ورید۔** فقری شریان کے صرف پہلے حصے کے ساتھ ایک مخصوص فقری ورید ہوتی ہے۔ شریان کے چوتھے حصہ کے ساتھ کوئی ہمراہی وریدیں نہیں ہیں۔ لیکن تیسرے حصے کی ابتدا کے اردگرد ایک ضفیرہ ان معاونوں کے ملاپ سے بنتا ہے، جو فقری قنال کے وریدی ضفیرہ اور زیر قذالی مثلث کی وریدوں کے ضفیرہ سے بنتا ہے۔ یہ ضفیرہ شریان کے دوسرے حصے کے ساتھ، فقری مہروں کے مستعرض زائدوں کے اندر سے جاتا ہے۔ فقری قنال کے

اندر کے وریدی ضفیروں کے ساتھ تفمم کرتا ہے ۔ اور نیچے ایک یا دو فقری وریدیں بنکر ختم ہوتا ہے ۔ فقری وریدیں شریان کے پہلے حصّے کے ہمراہ ہوتی ہیں ۔ اور لاسمی ورید کی ابتداء کے پچھلے رخ میں ختم ہوتی ہیں ۔

**تقطیع** ۔ اب عضلوں کو بالکل نکال دینا چاہیے ۔ تاکہ فقری اور جمجمی فقری (vertebral and cranio vertebral) جوڑوں اور مہری ستون کے عنقی حصے کے متعلق رباطوں کا امتحان ہو سکے ۔

# گردن کے جوڑ

محوریہ ۔ اٹیلس اور قذالی ہڈی جوڑوں کا ایک سلسلہ پیش کرتے ہیں ۔ جن میں جوڑنے والا سامان نیچے کے مہروں کے سامان سے مختلف ہوتا ہے ۔

**زیرین پانچ عنقی مہروں کے جوڑ** ۔ زیرین پانچ عنقی مہرے ایک دوسرے کے ساتھ بہت کچھ اسی طرح جڑے ہوئے ہیں ، جس طرح مہری ستون کے دوسرے خطوں کے مہرے ۔ ان کے جسم اور ان کی محرابیں صاف جوڑوں اور خاص رباط کے ذریعہ جڑی ہوئی ہیں ۔

یہ کہا جا سکتا ہے کہ دو متصلہ عنقی فقرات کے اجسام کی متقابل سطحوں کے درمیان تین الگ الگ جوڑ موجود ہیں ۔ یعنی ایک مزکری غضروفی مفصل (synchondrosis) اور دو چھوٹے مجانبی کثیر حرکتی جوڑ ۔

غضروفی جوڑ فقری جسموں کے درمیانی فصل کے بیشتر حصّہ کو روکتا ہے ۔ اور اس میں اس قسم کے جوڑ کی معمولی خصوصیات موجود ہیں ۔ متقابل کی استخوانی سطحیں زجاجی یا پرت ساز کری کی پتلی تہ سے ڈھکی ہوئی ہیں ۔ اور لیفی کری کی ایک درمیانی قرص کے ذریعہ ملی ہوئی ہیں ۔ بین مہری لیفی کریاں پیچھے کی نسبت آگے صاف طور پر زیادہ گہری ہیں ۔ اور بڑی حد تک فقری ستون کا عنقی خم اسی واقعہ پر منحصر ہے ۔

جب ریشں کری کی قرص نہیں ہوتی تو دونوں کثیر حرکتی جوڑوں میں سے




FIG. 101.—Frontal section through bodies of certain of the Cervical Vertebræ.




FIG. 102.—The Ligamenta Flava in the Lumbar Region.

270

ہر طرف ایک ایک ہوتا ہے ۔ یہ کم وسعت کے ہوتے ہیں اور بالکل ان وقفوں تک محدود ہیں جو جسم کی بالائی سطح کے باہر نکلے ہوئے جانبی لبوں اور اس سے اوپر کے فقری جسم کی زیرین سطح کے ڈھلوان جانبی کناروں کے درمیان ہیں ۔ استخوانی سطحیں پرت ساز کری سے ڈھکی ہیں اور ایک زلابی کہفہ کے ذریعہ جو ایک کمزور مفصلی کیسہ میں بند ہے، الگ رہتی ہیں ۔

وہ رباط جو زیرین پانچ عنقی مہروں کے جسموں کو باندھتے ہیں، مہروں کے اگلے اور پچھلے طولی رباطات کا اوپر کی طرف راست بڑھاؤ ہیں ۔ جب لب شو کی نکالا گیا تھا تو محوریہ سے نیچے مہروں کے پیتر نکال لئے گئے تھے ۔ اس وجہ سے دونوں مذکورہ رباط کے تعلقات کو واضح کرنے کیلئے بہت تھوڑی تقطیع کی ضرورت ہوگی ۔ اگلا طولی رباط ایک مضبوط بند ہے جو مہری جسموں کی اگلی سطحوں پر واقع ہے ۔ یہ ہڈیوں کی نسبت درمیانی بین مہری لیفی کریوں کے ساتھ زیادہ مضبوطی سے چپکا ہے ۔ پچھلا طولی رباط جو مہری اجسام کے پچھلے رخوں پر واقع ہے، مہری قنال کی اگلی حد بناتا ہے ۔ عنقی خطہ میں یہ جسموں کو پورا ڈھانک دیتا ہے ۔ اور اسکی شکل دندانے دار نہیں ہے جو زیادہ زیرین خط کی بڑی خصوصیت ہے ۔ یہ زیادہ تر لیفی کریوں اور ہڈیوں کے متصل کناروں سے چپکا ہے ۔

زیرین پانچ عنقی مہروں کی مہری محرابیں آپس میں ان ساختوں کے ذریعہ بندھی ہوئی ہیں ۔ (۱) وہ جوڑ جو مفصلی زائدوں کے درمیان ہیں ۔ (۲) رباطات زرد (۳) بین شوکی رباطات اور (۴) بین مستعرض رباطات (۵) رباط قفائی ۔

271

مقابل کے مفصلی زائدوں کے درمیان کے جوڑ سلس الحرکت قسم کے ہیں ۔ ہڈی کی سطحیں کری سے ڈھکی ہیں ۔ ایک مفصلی کہفہ ہے جو ایک واضح مفصلی کیسہ سے گھرا ہوا ہے اور جس کا استر زلابی طبقہ کا ہے ۔ یہ کیسہ مہری ستون کے زیرین خطوں کی نسبت گردن میں زیادہ ڈھیلا مرتب ہے ۔

رباطات زرد کا امتحان ان پیتروں پر ہو سکتا ہے جو شوکی لب کو نمایاں کرنے کیلئے نکالے گئے تھے ۔ اور جن کے رکھ چھوڑنے کیلئے تشریح کار کو ہدایت کی گئی تھی ۔ یہ رباط مہروں کے پیتروں کے درمیانی فصل کو بھرتے ہیں ۔ اور بہترین طریقہ سے اس وقت دیکھے جا سکتے ہیں ۔ جبکہ نمونے کا اگلا رخ دیکھا جائیگا ۔

رباطاتِ زرد۔ یہ رباطات زرد لچکدار بافت سے بنتے ہیں۔ ہر ایک رباط اوپر کے مہرے کے پتر کی اگلی سطح اور زیریں کنارے سے چپکا ہے اور نیچے کی طرف اپنے سے نیچے والے مہرے کے پتر کی پچھلی سطح اور بالائی کنارے سے چپکا ہے۔ یہ پتر اور رباطات ملکر ایک صاف ہموار پچھلی دیوار مہری قنال کیلئے بناتے ہیں۔ ہر رباط مفصلی زائدوں کے پچھلے حصے سے وسطی مستوی تک جاتا ہے۔ جہاں اس کا آزاد دبازت یافتہ وسطی کنارہ اسکے سمتِ مخالف کے رفیق کے ساتھ ملا ہوا ہے۔ ان کے درمیان کا وسطی شگاف جو مہری محرابوں کے ہر ایک جوڑے کی درمیانی فضا میں ہے تھوڑی سی نرم انصالی بافت سے بھرا ہے۔ جس میں سے وہ چند چھوٹی وریدیں گزرتی ہیں جو فقری قنال کسے آتی ہیں۔ مہری ستون کے مختلف خطوں میں رباطوں کی چوڑائی مہری قنال کی جسامت پر منحصر ہے۔ اسلئے یہ گردن میں اور ستون کے کمری حصے میں سب سے زیادہ چوڑے ہوتے ہیں۔ رباطاتِ زرد اپنی بڑی مضبوطی اور لچک کی وجہ سے مہری ستون کے خموں کو قائم رکھنے میں طاقتور ایجنٹوں کا کام دیتے ہیں۔ اور جب مہری ستون اگلے رُخ میں خمیدہ ہوچکا ہو تو اسکو اصلی حالت میں لانے کے لئے عضلاتِ متعلقہ کو قابلِ قدر مدد دیتے ہیں۔

272

بین شوکی رباط کمری خطہ میں بہت مضبوط بنجاتے ہیں۔ اور اس خطہ میں متصل شوکی زائدوں کے ملحق کناروں کے درمیانی فاصلوں کو پُر کرتے ہیں۔ صدری خطہ میں اور زیادہ تر گردن میں یہ بہت کمزور ہوتے ہیں۔

فوق شوکی رباط دبازت یافتہ بند ہیں جو شوکی زائدوں کی چوٹیوں کو ملاتے ہیں۔ گردن میں ان کی جگہ رباطِ قفائی لے لیتا ہے (صفحہ 67)۔

بین مستعرض رباط عنقی خطہ میں بہت کم نمایاں ہوتے ہیں۔ اور زیادہ تر مستعرض زائدوں کی اگلی سلاخوں کے درمیان پھیلتے ہیں۔

## محوریہ، اٹیلس اور قذالی ہڈی کے مفاصل

۔ وہ جوڑ جو اٹیلس اور قذالی ہڈی، اور اٹیلس اور محوریہ کے درمیان ہیں، سب کے سب سلس الحرکت قسم کے ہیں۔ اٹیلس اور محوریہ کے درمیان ایسے تین جوڑ ہیں۔ یعنی جوڑا مقابل کے مفصلی زائدوں کے درمیان اور تیسرا دانت کی اگلی سطح اور اٹیلس کی اگلی محراب کی پچھلی سطح کے درمیان۔ اٹیلس اور

قذالی ہڈی کے درمیان جوڑوں کا ایک جوڑا ہے۔یعنی قذالی قندالوں اور اٹیلس کی جانبی پوٹوں کے بالائی رخوں پر کے ہلیلجی کہفوں کے درمیان۔ اسکے علاوہ محوریہ قذالی ہڈی کے ساتھ رباطوں کے ذریعہ ملا ہوا ہے۔

رباط جو ان تینوں ہڈیوں کو آپس میں ملاتے ہیں تین بڑے گروہوں میں حسب ذیل تقسیم ہو سکتے ہیں:—

اٹیلس کو محوریہ کے ساتھ ملانے والے رباط:
- اگلے طولی
- رباطات زرد
- کیپسئی
- صلیب دار رباط کا مستعرض حصہ معہ زیرین قرن
- اٹیلسی محوری جوڑوں کے معین رباط

273

قذالی ہڈی کو اٹیلس کے ساتھ ملانے والے رباط:
- اگلا طولی رباط
- اگلی اٹیلسی قذالی جھلی
- پچھلی اٹیلسی قذالی جھلی
- صلیب دار رباط کا مستعرض حصہ مع بالائی قرن کے
- کیپسئی

قذالی ہڈی کو محوریہ کے ساتھ ملانے والے رباط:
- سقفی جھلی (membrana tectoria)
- صلیب دار کے بالائی اور زیرین قرن
- جناحی (alar)
- راسی (apical)

**اگلا طولی رَباط** (تصویر 103۔ یہ رباط مشترک اگلے طولی رباط کا اوپر کی طرف بڑھاؤ ہے۔ نیچے یہ محوریہ کے جسم کے اگلے رخ سے چپکا ہے۔ لیکن اوپر یہ اٹیلس کی اگلی محراب سے ملا ہے۔ یہ وسط میں دبیز اور مضبوط ہے۔ لیکن پہلوؤں کی طرف پتلا ہو جاتا ہے۔

**رباطاتِ زرد** - زرد رباطات اُس فاصلہ کو بھرتے ہیں جو محوریہ کے پتروں اور اٹلیس کی پچھلی محراب کے درمیان ہے۔ اور ان ساختوں کے منفصلہ کناروں سے چپکے ہیں۔ یہ رباطات ان زرد رباطات کی نسبت جو زیادہ زیرین لیوں پر واقع ہیں زیادہ چوڑے اور زیادہ غشائی ہیں۔

**مفصلی کیسے** - یہ کیسے کسی قدر ڈھیلے ہیں۔ اور مفصلی زائدوں کے کناروں سے چپکے ہیں۔

**اگلی اٹیلسی قذالی جھلی** (تصویر 103) - یہ جھلی اٹیلس کی اگلی محراب کے بالائی کنارے سے سوراخ کبیر سے آگے قذالی ہڈی کے قاعدی حصے کی زیرین سطح تک جاتی ہے۔ وسطی مستوی کے ہر طرف پتلی اور غشائی ہوتی ہے۔ اور جانبی رخ پھیلتی ہے تاکہ اٹیلسی قذالی مفصلی کیسہ سے جا لگے۔ وسطی مستوی میں اگلے طولی رباط کا بالائی حصہ اسکو مضبوط بناتا ہے۔

**پچھلی اٹیلسی قذالی جھلی** - یہ پتلی اور کمزور جھلی اٹیلس کی پچھلی محراب اور سوراخ کبیر کے پچھلے کنارے کے درمیانی فاصلہ میں واقع ہے۔ اور ان دونوں سے چپکی ہے۔ یہ امِ جافیہ کے ساتھ مضبوطی سے ملی ہوئی ہے۔ اور ہر طرف اٹیلسی قذالی مفصلی کیسہ تک پہنچتی ہے۔ اسکا ہر ایک جانبی کنارہ اٹیلس کی بالائی مفصلی رویک سے پیچھے اس میزاب پر ایک محراب بناتا ہے جس میں فقری شریان اور پہلا عنقی عصب واقع ہیں۔ اسکے کنارے اکثر اوقات تعظم یافتہ ہوتے ہیں۔

**اٹیلسی قذالی مفصلی کیسے** - یہ کیسے قذالی قندالوں کو اٹیلس کی جانبی پوٹوں سے ملاتے ہیں۔ جوڑوں کو پوری طرح گھیر لیتے ہیں۔ اور آگے اگلی اٹیلسی قذالی غشاء سے اور پیچھے پچھلی اٹیلسی قذالی غشاء سے ملے ہوئے ہیں۔

274

اس لئے قذالی ہڈی سوراخِ کبیر کے گرد خاص رباطات کے ذریعہ اٹیلس کے چار حصوں یعنی اگلی محراب، دو جانبی پوٹوں اور پچھلی محراب سے ملی ہوئی ہے۔

**تقطیع** - باقی رباطات فقری قنال کے اندر اسکی اگلی دیوار سے متعلق واقع ہیں۔ اسلئے ان کو ٹھیک طرح واضح کرنے کے لئے استخوانی چھتے کے ذریعے محوریہ کے پتروں اور اٹیلس کی پچھلی محراب کو نکال دینا ضروری ہے۔ قذالی ہڈی کے فلسمانی (squamous) حصہ کو بھی اسکے ہر طرف ودا جی زائدہ اور قندال کے ذرا پیچھے آری سے کاٹ کر اور اس کاٹ کو سوراخِ کبیر کے اندر سے




FIG. 103.—Median section through the Basilar Portion of Occipital Bone, the Atlas and the Epistropheus (From Luschka, slightly modified.)

Between the membrana tectoria and the transverse ligament a small synovial bursa may be seen.




FIG. 104.—Dissection showing the posterior aspects of the Ligaments connecting the Occipital Bone, the Atlas and the Epistropheus with each other.

275

لیجا کر نکال دینا چاہیئے۔ اُمِّ جافیہ کی نلی کا بالائی حصہ جو ابھی فقری قنال میں باقی ہے، اب احتیاط سے علیحدہ ہو جانا چاہیئے۔ جب یہ ہو چکے گا تو ایک چوڑا غشائی بند محوریہ کے جسم اور دانت (dens) کے پچھلے رُخ پر اوپر کو پھیلتا ہوا نمایاں ہو جائے گا۔ یہ سقفی غشاء (membrana tectoria) ہے۔

**سقفی جھلّی۔** یہ جھلی ایک چوڑی رباطی چادر ہے جو نیچے محوریہ کے جسم کے پچھلے رُخ سے چپکی ہے۔ جہاں یہ مہروں کے پچھلے طولی رباط سے ملی ہوئی ہے۔ یہ دانت اور سوراخِ کبیر کے اگلے کنارے کو ڈھانکتی ہوئی اوپر کے رُخ پھیلتی ہے۔ اور اوپر قذالی ہڈی کے قاعدی حصّے کی فوقانی میزاب دار سطح سے چپکی ہے۔

**تقطیع۔** سقفی جھلی کو محوریہ سے علیحدہ کرو۔ اور اس کو اوپر کے رُخ قذالی ہڈی کے قاعدی حصے پر پھینک دو۔ اس عمل سے اٹلسی محوری جوڑوں کے معین رباط اور صلیب دار رباط نمایاں ہو جائیں گے اور ان کو واضح کرنے کے لئے مزید تقطیع کی ضرورت بہت کم ہے۔

**معین اٹلسی محوری رباط (تصویر 104)۔** یہ رباط دو مضبوط بند ہیں جو دانت کے قاعدے کے قریب محوریہ کے جسم کے پچھلے رُخ سے اٹھتے ہیں۔ ہر ایک بند اوپر کو اور جانبی رُخ گزرتا ہے۔ اور اٹیلس کی متناظر جانبی پوٹ کے وسطانی اور پچھلے حصّے سے چپکا ہے۔ ایک خاص حد تک یہ رباط محور پر اٹیلس کی دورانی حرکات کو محدود کرنے میں جناحی رباطات کی مدد کرتے ہیں۔

**صلیب دار رباط۔ (تصویر 104)** - یہ رباط ایک مستعرض اور ایک انتصابی حصّے سے بنا ہے مستعرض حصہ بہت زیادہ اہم جزو ہے۔ یہ ایک مضبوط بند ہے جو ایک طرف اٹیلس کی جانبی پوٹ کے وسطانی رخ پر کے درنہ سے دوسری طرف کے متناظر درنہ تک جاتا ہے۔ اٹیلس کی اگلی محراب کے ساتھ مل کر یہ ایک حلقہ بناتا ہے، جس کے اندر دانت بند ہے، جو ایک مدار ہے، جس کے گرد اٹیلس اپنے سر سمیت گھومتا ہے۔ یہ بند دانت کے پچھلے رُخ سے ایک ڈھیلی زلالی جھلی کے ذریعہ الگ رہتا ہے جو ہر پہلو پر آگے کے رُخ اتنی دور تک جاتی ہے کہ اُس زلالی جھلی کے بہت قریب پہنچ جاتی ہے، جو دانت اور اٹیلس کی اگلی محراب کے درمیان کے وسطی جوڑ سے متعلق ہے۔ درحقیقت بعض صورتوں میں

دونوں زلابی کھفوں کے درمیان ایک راہ ہوتی ہے۔

صلیب دار رباط کا انتصابی حصہ ایک بالائی اور ایک زیریں جارحہ پر مشتمل ہے، جن کو قرون کہتے ہیں۔ یہ دونوں قرون مستعرض رباط کی ظہری سطح سے چپکے ہیں۔ فوقانی قرن دونوں میں زیادہ لمبا اور زیادہ چوڑا ہے۔ اور اوپر کی طرف دانت کے پچھلے رُخ تک جاتا ہے تاکہ سوراخِ کبیر کے اگلے کنارے سے ذرا آگے قذالی ہڈی کے قاعدی حصے کے بالائی رُخ سے چپکا رہے۔ تحتانی قرن جو بہت چھوٹا ہے نیچے کی طرف جاتا ہے۔ اور محوریہ کے جسم کے پچھلے رُخ سے چپکا ہے۔ 276

تقطیع۔ فوقانی قرن کو قذالی ہڈی سے علیحدہ کر کے نیچے کی طرف پھینک دو۔ اس طرح راسی رباط نمایاں ہو جاتا ہے۔ اور جناحی رباطوں کا بہتر نظارہ مل جاتا ہے۔

دانت کا راسی رباط دو حصوں پر مشتمل ہے۔ ایک اگلا اور ایک پچھلا۔ پچھلا حصہ ایک گول ڈوری نما رباط ہے جو نیچے دانت کی چوٹی سے اور اوپر سوراخِ کبیر کے اگلے کنارے سے چپکا ہے چونکہ یہ دانت سے لیکر جمجمہ کے قاعدے تک حبلِ ظہری (notochord) کے سلسلہ کے گرد پیدا ہوتا ہے۔ اسلیئے یہ ساخت شکلیات کے لحاظ سے معتد بہ اہمیت رکھتی ہے۔ راسی رباط کا اگلا حصہ ایک چپٹا اور کمزور بند ہے، جو اوپر سوراخِ کبیر کے اگلے کنارے سے اسی مقام پر چپکا ہے، جس پر پچھلا حصہ۔ نیچے یہ دونوں حصے ایک ایسے فصل کے ذریعہ الگ ہیں، جو فضائی بافت سے بھرا ہوا ہے۔ اور اگلا حصہ دانت کے ساتھ اُس مفصلی روبک سے عین اوپر چپکا ہوا ہے، جو اٹلس کی اگلی محراب کے لیئے مخصوص ہے۔ 277

رباطاتِ جناحی۔ (تصویر 104)۔ یہ بہت مضبوط بند ہیں، جن میں سے ہر ایک بند دانت کی چوٹی کے ہر جانب سے اٹھتا ہے۔ ہر ایک رباط جانبی رُخ اور کسی قدر اوپر کو جاتا ہے تاکہ قذالی ہڈی کے متناظر قذال نما فراز کے وسطانی رُخ سے چپک جائے۔ جناحی رباطات سر کے گھومنے کو محدود کرتے ہیں۔ اور اس فعل میں معین اٹلسی محوری رباطات اس رباط کی مدد کرتے ہیں۔

حرکات۔ سر کو آگے جھکانے کی حرکات اٹلسی قذالی جوڑوں پہ ہو سکتی ہیں۔ سر اور اٹلس کی دورانی حرکات اٹلسی محوری جوڑوں پر دانت کے گرد واقع ہوتی ہیں جو مدار کا کام دیتا ہے۔ حد سے زیادہ گھومنے کی حرکت کو

جناحی رباطات روکتے ہیں ۔

# منہ اور بلعوم

تقطیع کاروں کو اب کھوپڑی کے اگلے حصّے کی طرف آنا چاہیئے جو پیش مہری خطہ کی تقطیع کرتے وقت ایک طرف ڈال دیا گیا تھا ۔ سب سے پہلے ان کی توجہ منہ اور بلعوم کی طرف ہونی چاہیئے ۔

منہ ۔ منہ غذائی قنال کا پھیلا ہوا بالائی حصّہ ہے جو چہرے کے زیرین حصّے میں ناک کے کھنوں کے نیچے واقع ہے ۔ اس کا کہفہ ان عضلوں کے ضبط میں ہے جو قوتِ ارادہ کے زیر اثر ہیں اور یہ دو حصوں میں تقسیم ہو سکتا ہے ۔ ایک چھوٹا بیرونی حصّہ یعنی دہلیز (vestibule) جس کی بیرونی حد لب اور گالیں اور اندرونی حد دانت اور مسوڑھے ہیں، اور ایک بڑا حصّہ یعنی دہن خاص جو دانتوں کے اندر واقع ہے ۔

منہ کے مخاطی استر کو خوب صاف کرنا چاہیئے اور اس کہفہ کی دونوں تحتی قسمتوں کا امتحان فمی شق (oral fissure) کے اندر سے ہونا چاہیئے ۔

منہ کی دہلیز ۔ دہلیز جو دانتوں اور مسوڑھوں کے باہر واقع ہے، صرف ایک شق نما فضا ہوتی ہے، سوائے اس حالت کے کہ گالیں ہوا سے پھولی ہوں ۔ منہ کی دہلیز کے اندر مخفی تنائیں کھلتی ہیں ( صفحہ 164) ۔ اوپر اور نیچے یہ مخاطی جھلی کے انعکاس سے محدود ہے جو ہونٹوں اور گالوں سے دونوں فکوں اور جانہ کے جو فیزی کناروں تک ہوتا ہے ۔ آگے یہ منہ کے شق کے ذریعہ چہرے پر کھلتی ہے اور پیچھے کی طرف آخری طاحن دانت اور جانہ کی فرع کے اگلے کنارے کے درمیانی فاصلہ میں سے ہر طرف خاص منہ کے کہفہ کے ساتھ تعلق رکھتی ہے ۔ اس رابطی روزن کا ہونا جبڑوں کے تشنج سے بند ہونے میں جبکہ سارے دانت موجود ہوں اہمیت رکھتا ہے، کیونکہ اسکے راستے دہن خاص کے پچھلے حصّے میں سیال پہنچائے جا سکتے ہیں ۔

چہرے کے عضلوں کی شکل میں ہونٹ اور گال دنداتی محرابوں سے الگ گر پڑتے ہیں اور غذا دہلیز میں رکا کرتی ہے۔

**دہن خاص کا جوف** ۔ دہن خاص آگے اور جانبی طرف مسوڑھوں اور دانتوں سے محدود ہے، اور پیچھے حلقوم (fauces) کی خاکنائے کے ذریعہ بلعوم سے راہ رکھتا ہے۔ اس کا فرش زبان اور اُس مخاطی جھلی سے بنتا ہے جو اُس کو جبانہ کے اندرونی رُخ سے ملاتی ہے۔ چھت محراب دار ہوتی ہے، اور سخت اور نرم تالوؤں سے بنتی ہے۔ دہن خاص کے اندر ہی زیر فکی غدوں کی قناتیں اور زیر لسانی غدوں کی قناتیں کھلتی ہیں (صفحہ 194)۔ جب منہ بند ہو جاتا ہے، تو زبان کی پشت عموماً کم و بیش تالو سے لگی ہوتی ہے۔ اور کہفہ تقریباً پورا غائب ہوتا ہے۔
اب باری باری سے ان مختلف حصّوں کا امتحان کرنا چاہیئے جو دہنی کہفہ کی حدود بناتے ہیں۔

**دہن کے لب** ۔ لبوں کی ساخت کا امتحان بڑی حد تک چہرے کی تقطیع میں پہلے ہی ہو چکا ہے (صفحہ 10)۔ ہر ایک لب چار تہوں سے بنا ہے۔ (۱) جلدی (۲) عضلی (۳) غددی اور (۴) مخاطی۔ جلد اور مخاطی جھلی لب کے آزاد کنارے پر ایک دوسری کے ساتھ ملجاتی ہیں۔ مخاطی جھلی بالائی لب کے اندرونی رخ سے دونوں لبوں کے جوفیزی کنارے کی طرف الٹتی ہے اور زیرین لب کے اندرونی رخ سے جبانہ کی طرف۔ بہرصورت وسطی مستوی میں ایک آزاد دہرا تہ یعنی لجیم (frenulum) کی شکل میں اٹھ جاتی ہے عضلی تہ سے ہونٹوں کی جسامت کا بیشتر حصہ بنتا ہے۔ یہ تہ محیط الفم اور مختلف عضلوں سے بنتی ہے جو دہنی شق کی طرف مستدق ہوتے ہیں۔ بے شمار شفوی غدد اُس زیر مخاطی بافت میں واقع ہیں جو مخاطی جھلی اور عضلی ریشوں کے درمیان حائل ہے۔ ان غدوں کی قناتیں مخاطی جھلی کو چھید کر دہلیز میں کھلتی ہیں۔ ہر ایک لب میں متناظر شفوی شریانوں سے بنی ہوئی شریانی محراب ہوتی ہے (صفحہ 16)۔
دونوں لبوں کی لمفی عروق زیر فکی لمفی غدوں میں ملتی ہیں۔ لیکن بالائی لب کی بعض عروق اوپری نکفی غدوں کو جاتی ہیں۔

**گال** ۔ گالوں میں چھ تہیں تمیز ہو سکتی ہیں، جن میں سے چار کا امتحان چہرے کی تقطیع میں ہوا تھا۔ وہ یہ ہیں۔ (۱) جلد (۲) شحمی تہ جس میں سے چہرے کے بعض عضلے

اور بیرونی فکی شریان گزرتی ہے (۳) خدی بلعومی (bucco-pharyngeal) روا (۴) بوقیہ (buccinator) عضلہ (۵) زیر مخاطی بافت جس کے اندر بے شمار خدی غدے ہیں جو خصوصیت میں شعوی غدوں کے مماثل ہیں (۶) مخاطی جھلی چار یا پانچ بڑی جسامت کے مخاطی غدے جن کو طاحن غدے کہتے ہیں، زیادہ اوپری مقام پر واقع ہیں۔ یہ غدے، خدی بلعومی روا سے باہر یا اندر اس مقام کے قریب واقع ہیں، جہاں نکفی قنات اس روا کو چھیدتی ہے، اور انکی قناتیں منہ کی دہلیز میں کھلتی ہیں خدی بلعومی روا ایک دبیز جھلی ہے جو بوقیہ عضلہ کو ڈھانکتی ہے، اوپر اور نیچے فک اور جانہ کے جو فیزی حصوں سے چپکی ہے۔ اور پیچھے بلعوم پر چلی جاتی ہے۔ وہ عضلے جو سطحی تہ کو چھیدتے ہیں، زیادہ تر وجنیہ، مضحکیہ (risorius) اور عریضہ کے پچھلے ریشے ہیں۔ نکفی قنات گال کی اندرونی چار تہوں کو چھیدتی ہے اور فک کے دوسرے طاحن دانت کے مقابل منہ کی دہلیز میں کھلتی ہے۔

**مسوڑھے اور دانت** ۔ مسوڑھے ایک صاف اور عروقی مخاطی جھلی سے ڈھکے ہوئے ہیں جو کثیف اتصالی بافت کے ایک طبقہ کے ذریعہ جبڑوں کے جو فیزی حصوں کے ماتحت گرد عظمہ سے چپکی ہوئی ہے۔ ایک طرف تو یہ لبوں اور گالوں کی مخاطی جھلی سے مسلسل ہے، اور دوسری طرف دہن خاص کی مخاطی جھلی کے ساتھ۔ مسوڑھے دانتوں کی گردنوں کو خوب پکڑ لیتے ہیں۔

بالغ کے ہر جبڑے میں سولہ دانت ہوتے ہیں۔ وسطی خط سے پیچھے کی طرف ہر پہلو پر دو قاطع (incisors) ایک نابیہ (canine) دو پیش ڈاڑھیں (præmolars) اور تین ڈاڑھیں ہوتی ہیں۔

**دہن کا فرش** ۔ مخاطی جھلی جانہ کے اندرونی رخ سے زبان کے پہلو کی طرف الٹ جاتی ہے۔ لیکن منہ کے اگلے حصے میں زبان دہنی کہفہ میں کم و بیش آزاد واقع ہوتی ہے۔ اور یہاں پر مخاطی جھلی فرش کے پار جانہ کے ایک نصف سے دوسرے نصف تک پھیلتی ہے۔ اگلے خطہ میں ہر طرف وہ بڑھاؤ جو زیر لسانی غدہ سے بنتا ہے، یعنی شکن زیر لسانی (plica sublingualis) تمیز ہو سکتا ہے۔ اور اگر زبان کو آگے کی طرف کھینچا جائے تو مخاطی جھلی کا ایک وسطی ڈہرا و اس کی زیریں سطح کو فرش کے ساتھ ملاتا ہوا دکھائی دیگا۔ اسکو لجیم لسانی (frenulum linguæ) کہتے ہیں۔ لجیم کے پہلوؤں پر تقطیع کار کو زیر فکی قناتوں کے سرے تلاش کرنے چاہئیں۔ ہر ایک فتحہ ایک حلمہ پر ختم ہوتا ہے جو لجیم کے پہلو کے قریب

واقع ہوتا ہے۔ زیادہ پیچھے ہٹ کر زبان کے پہلو اور جانہ کے درمیان اور شکنِ زیرلسانی کی چوٹی پر زیرلسانی قناتوں کے نیچے واقع ہیں۔

منہ کی چھت۔ سخت اور نرم تالو منہ کی مسلسل مقعر محراب دار چھت بناتے ہیں (تصویر 106)۔ نرم تالو کے پچھلے آزاد کنارے کے وسط سے نکلتا ہوا اور زبان کی پشت پر لٹکا ہوا لہاۃ (uvula) دکھائی دیگا۔ (تصویر 106) سخت اور نرم دونوں تالوؤں کے وسطی خط کے ساتھ ساتھ جانیوالی ایک سیون ہے جو آگے سخت تالو کے قاطعی (incisive) سوراخ کے مقابل ایک ہلکے سے اُبھار یا حلمہ میں ختم ہوتی ہے جس کو قاطعی حلمہ (incisive papilla) کہتے ہیں۔ سخت تالو کے اگلے حصے میں سیون کے ہر پہلو پر مخاطی جھلی میں تین یا چار متعرض سخت جھریاں یا جیسو دبن جاتی ہیں۔ اس سے پیچھے یہ مخاطی جھلی مقابلتاً صاف ہوتی ہے۔ تالو کے پس جانبی زاویہ کو بہ احتیاط ٹٹولنے سے تقطیع کار وسطانی پرنما (pterygoid) پتروں کے خطیفوں (hamuli) کو چھو سکیگا۔

281

حلقوم کی خاکنائے۔ حلقوم کی خاکنائے دہنِ خاص اور بلعوم کے درمیان کے راستہ کا نام ہے (تصویر 106)۔ اس کا عمدہ نظارہ حاصل کرنے کے لئے دہن کو خوب کھولنا اور زبان کو دبانا چاہیئے۔ حلقوم کی خاکنائے اور ان حصوں کا جو اس کی حدیں بناتے ہیں، بہترین امتحان زندہ موضوع میں ہو سکتا ہے۔ اور تقطیع کار کو اپنی خاکنائے حلقوم کا امتحان آئینہ کے ذریعہ کرنا چاہیئے۔ (تصویر 106)۔ یہ اوپر نرم تالو سے، نیچے زبان کی پشت اور ہر جانب مخاطی جھلی کے ایک خمدار دُہرائو سے محدود ہے، جس کو لسانی حنکی محراب (arcus glossopalatinus) کہتے ہیں۔ (قدیم نام، حلقوم کا اگلا ستون (anterior pillar of the fauces)۔

ہر ایک لسانی حنکی محراب نرم تالو کی زیرین سطح کے پچھلے حصے سے اترتی ہے، اور اترتے وقت آگے کو جھک کر زبان کے پچھلے حصے کے پہلو پر ختم ہوتی ہے۔ اسکے اندر لسانیہ حنکیہ عضلہ محدود ہے۔

بلعومی حنکی محرابیں جن کو حلق کی خاکنائے کی حدود بیان کیا جاتا ہے درحقیقت بلعوم کے دہنی حصے کے بازو کی دیوار پر واقع ہیں۔ یہ نیچے اور پیچھے کی طرف نرم تالو کے زیرین کنارے کے پہلوؤں سے اترتی ہیں، اور ہر ایک کے اندر ایک بلعومی حنکی عضلہ واقع ہے۔

282

اس مثلث وقفہ میں جو لسانی حنکی اور بلعومی حنکی محرابوں کے انفراج سے بنتا ہے۔ ہر طرف




FIG. 105.—The Sublingual Region in the Interior of the Mouth.




FIG. 106.—Isthmus of the Fauces as seen through the widely opened Mouth. The palatine tonsils, in the subject from which this drawing was made, were somewhat enlarged.

ایک حنکی لوزہ واقع ہے۔

اصل میں حلقومی خاکنائے کی اصطلاح لسانی حنکی محرابوں کے درمیانی فاصلہ کے لئے مخصوص ہونی چاہیئے کیونکہ حنکی لوزہ اور بلعومی حنکی محرابیں بلعوم کی جانبی دیوار سے تعلق رکھتی ہیں۔

بلعوم۔ بلعوم ایک چوڑی عضلی وتر یضی ۵ء۱۲ سنٹی میٹر (۵ انچ) لمبی قنال ہے۔ یہ جمجمہ کے قاعدے سے چھٹے عنقی مہرے کے جسم کے لیول تک جاتا ہے (تصویر 110)۔ وہاں حلقی کری کے زیرین کنارے پر مری میں ملجاتا ہے۔ یہ ناک کے کھفوں، دہن اور حنجرہ کے پیچھے واقع ہے، اور ایسے راستے کا کام دیتا ہے جو حنجرہ کے اندر اور حنجرہ سے باہر ہوا کو اور نیز غذا کو منہ سے مری تک لیجاتا ہے۔
معمولی حالات میں یہ پہلو تا پہلو پھیلا ہوا اور آگے سے پیچھے دبا ہوا ہوتا ہے۔ اسلئے اسکی اگلی اور پچھلی دیواریں ہوتی ہیں اور دو کنارے ہوتے ہیں۔ حنجرہ کے سوراخ کے لیول سے اوپر ہوا کے ششوں میں جانے کے لئے ہمیشہ کافی جگہ ہوتی ہے۔ لیکن حنجرہ کے دہنہ سے نیچے اگلی اور پچھلی دیواریں سوائے غذا گزرتے وقت علیحدہ ہونے کے ملی رہتی ہیں (تصویر 112)۔
یہ اوپر جمجمہ کے قاعدے پر سمعی (auditory) نلیوں کے دہنوں سے پیچھے عریض ترین ہوتا ہے۔ وہاں سے لامی ہڈی کے لیول تک تنگ ہوتا جاتا ہے۔ حنجرہ کے بالائی حصے کے لیول پر دوبارہ چوڑا ہوجاتا ہے اور اپنے اختتام تک جلد تنگ ہوجاتا ہے۔

بلعوم کے تعلقات کا صحیح تصور حاصل کرنے کے لئے تقطیع کار کو سن کے ذریعہ اسکو بھر کر اس کی دیواروں کو کافی پھلا لینا چاہیئے۔ سن یا تو اوپر کی طرف منہ میں سے یا نیچے کی طرف مری میں سے ڈالی جاسکتی ہے۔

جب بلعوم پھول جاتا ہے تو اسکی شکل کسی قدر بیضوی ہوتی ہے۔ پیچھے اسکی دیوار مکمل ہوتی ہے اور جب اپنی جگہ ہوتا ہے تو بالائی چھ عنقی مہروں اور پیش مہری عضلوں اور پیش مہری ردا کے آگے واقع ہوتا ہے۔ یہ پیش مہری ردا کے ساتھ تھوڑی سی ڈھیلی التصاقی بافت کے ذریعہ ملا ہوا ہے جو نگلنے کے عمل میں اس قنال کی حرکتوں کے لئے کوئی روک پیدا نہیں کرتی۔ ہر طرف بلعوم گردن کی

بڑی عروق اور اعصاب اور رینز ابری الشکل (styloid) زائدے اور ان عضلوں سے تعلق رکھتا ہے جو اس زائدہ سے نکلتے ہیں۔ اور اعصاب کا بلعومی ضفیرہ اسکے کنارے پر پھیلتا ہے۔ اسکی سطحوں تک جاتا ہے، اور اس کو حرکی اور حسی شاخچیاں دیتا ہے۔ آگے کی طرف بلعوم کی دیوار کے تسلسل کو انفی کہفوں، منہ، اور حنجرہ کے فتحے توڑ دیتے ہیں اور انہی ساختوں کے ساتھ جو ان روزنوں کے قریب واقع ہیں، اسکے اصلی تعلقات ہیں۔ اوپر سے نیچے ہر طرف یہ اس طرح وابستہ ہے (۱) وسطانی پرنما پتر سے (۲) پرنمائی جانی (pterygo-mandibular) سیون سے (۳) زبان کے پہلو سے (۴) جانہ کے وسطانی رخ سے (۵) لامی ہڈی سے (۶) ورقی کری سے (۷) حلقی کری سے۔ اوپر جمجمہ کے قاعدے سے چپکا ہے۔ اسکے مختلف تعلقات کا زیادہ وسیع مطالعہ اس وقت ہوگا، جب اسکی دیواروں کے ترکیبی حصوں کی تقطیع ہوگی۔

یہ بات جان لینی چاہیئے کہ جب بلعوم کو مہری ستون سے الگ کر کے اس میں سن یا دوسری چیزیں بھر دیتے ہیں تو اس کی قدرتی شکل کا ایک بالکل غلط مفہوم حاصل ہوتا ہے۔ جمائے ہوئے جسم کی مستعرض تراشوں میں یہ دکھائی دیگا کہ بلعوم کے انفی حصے کا کہفہ ہر حالت میں کھلا رہتا ہے۔ لیکن زیادہ زیریں لیولوں پر اسکی اگلی دیوار پچھلی دیوار سے کم و بیش قریب قریب ملی رہتی ہے اور حنجرہ کے فتحہ سے نیچے بلعوم کا کہفہ ایک سادی مستعرض جھری کی شکل کا ہوتا ہے۔

**بلعومی دیوار** ۔ بلعوم کی دیوار چار خوب نمایاں طبقات پر مشتمل ہے۔ باہر سے اندر وہ یہ ہیں (۱) خدی بلعومی ردا (۲) بلعومی عضلے (۳) بلعومی وتر عریض (۴) مخاطی جھلی۔ اب عضلی تہ کی تقطیع جو تین سکیڑنے والے عضلوں سے بنی ہے ہر طرف کے ابریہ بلعومیہ اور بلعومیہ حنکیہ سمیت ہونی چاہیئے۔

**خدی بلعومی ردا** ۔ یہ ردا لیفی بافت کی ایک چادر ہے جو بوقیہ (buccinator) اور بلعومی دونوں عضلوں کو ڈھانکتی ہے۔

**تقطیع** ۔ خدی بلعومی ردا نکالو اور بلعومی عضلوں کو صاف کرو اور چاقو ان کے ریشوں کے رخ میں چلے۔ ان وریدوں کو دیکھو جو بلعومی ضفیرہ بناتی ہوئی اس ردا اور عضلوں کے درمیان واقع ہیں۔ اور اعصاب کے بلعومی ضفیرہ کو دیکھو جس تک عصب تائیہ اور لسانی بلعومی عصب اور فوقانی عنقی مشار کی عقدہ کی بلعومی شاخیں کھوجی جا چکی ہیں۔ عضلوں کو خوب واضح کرنے کیلئے

*a*. Buccinator.
*b*. Tensor veli palatini.
*c*. Levator veli Palatini.
*d*, Superior constrictor.
*e*. Middle constrictor.
*f*. Inferior constrictor
*g*: Thyreo-hyoid.
*h*. Hyoglossus.
*k*. Stylo-hyoid.
*l*. Mylo-hyoid.
*m*. Crico-thyreoid.
*u*. Stylo-pharyngeus.
*o*, Stylo-glossus.
*p*. Stylo-hyoid ligament.
*q*, Pterygo-mandibular raphe
1. Glosso-pharyngeal nerve.
2. Superior laryngeal artery
3. Superior laryngeal nerve.
4. External laryngeal nerve
5. Inferior laryngeal nerve and artery.



FIG. 107.—Profile view of the Pharynx to show the Constrictor Muscles. (From Turner)

وریدوں اور اعصاب کو نکال دینا ضروری ہے۔

284 **بلعومی وریدیں** ۔ یہ وریدیں زیادہ تر بلعوم کی پچھلی دیوار اور بلعوم کے کناروں پر واقع ہیں، جہاں یہ ایک ضفیرہ نما طریقہ سے آپس میں تفمم کرتی ہیں۔ ان کو مجمل طور پر بلعومی وریدی ضفیرہ کہتے ہیں جو بلعوم، نرم تالو اور پیش مہری خطہ سے خون پاتا ہے۔ یہ پرنما ضفیرہ اور کہفکی جوف کے ساتھ راہ رکھتا ہے۔ دو یا تین سبیلیں خون کو اس ضفیرہ سے اندرونی وداجی ورید تک لیجاتی ہیں۔

**مضیق عضلے** ۔ یہ عضلے ان عضلی ریشوں کی مڑی ہوئی چادروں کے تین جوڑے ہیں جو اس طرح مرتب ہیں کہ وہ نیچے سے اوپر تک ایک دوسرے کا تراکب کرتے ہیں، اس طرح سے زیریں مضیق وسطی مضیق کے زیریں حصے کا تراکب کرتا ہے، اور خود وسطی مضیق فوقانی مضیق کے

285 زیریں حصے کا تراکب کرتا ہے۔ یہ تینوں عضلے وسطی مستوی میں اس وسطی سیون میں ختم ہوتے ہیں جو قذالی ہڈی کے قاعدی حصے سے بلعوم کے پچھلے رُخ کے ساتھ ساتھ نزول کرتی ہے۔

**بلعوم کا زیریں مضیق عضلہ** (تصویر 107, f) - زیریں مضیق عضلہ آگے کی طرف اپنے آغاز کے قریب نسبتاً چھوٹا ہے اور پیچھے نسبتاً لمبا ہے، جہاں یہ بلعوم کی پچھلی دیوار کی وسطی سیون میں اپنے سمت مخالف کے رفیق میں ملجاتا ہے۔ یہ حلقی کری کے پہلو کے پچھلے حصے اور درقی کری کے زیریں قرن منحرف خط اور بالائی کنارے سے اٹھتا ہے۔ یہ عضلہ بلعوم کی دیوار میں پیچھے کو اور وسطانی جانب مڑتا ہے تاکہ وسطی سیون میں اپنے سمت مخالف کے رفیق سے ملجائے۔ زیریں ریشے افقی رُخ میں جاتے ہیں۔ لیکن باقی ریشے ترچھے پن میں بڑھتے ہوئے صعود کرتے ہیں، یہاں تک کہ بالاترین ریشے کھوپری کے قاعدے سے تھوڑا فاصلہ نیچے ایک مقام پر اس سیون تک پہنچ جاتے ہیں۔ زیریں مضیق کا زیریں کنارہ مری کی ابتدا کا تراکب کرتا ہے اور زیریں حنجری عصب اور زیریں درقی شریان کی حنجری شاخ حنجرہ تک پہنچنے کیلئے اسکے اوپل اوپر کو جاتے ہیں۔ اسکو بلعومی ضفیرہ اور عصب بازگرد کی شاخیں رسد پہنچاتی ہیں۔

**بلعوم کا وسطی مضیق عضلہ** ۔ یہ عضلہ پنکھا نما عضلہ ہے (تصویر 107, e) - یہ لامی ہڈی کے بڑے اور چھوٹے قرن اور ابری لامی رباط کے زیریں حصے سے اٹھتا ہے۔ ان مبداؤں سے اسکے ریشے بلعومی دیوار کے گرد گھوم کر سمتِ مخالف کے تناظر ریشوں سمیت وسطی سیون میں ختم ہوتے ہیں۔ جب یہ پیچھے کو اور وسطانی جانب مڑتے ہیں تو زیریں ریشے اترتے ہیں، بالاترین

چڑھتے ہیں، اور درمیانی ریشے افقی رُخ میں جاتے ہیں۔ عضلہ کے زیریں حصہ کا تراکب زیریں مضیق عضلہ کرتا ہے اور اس فصل میں بھی تراکب کرتا ہے جو آگے کی طرف درقی لامی فاصلہ کے مقابل ان عضلوں کے کناروں کو آگے کی طرف الگ کرتا ہے، اندرونی حنجری عصب اور فوقانی درقی شریان کی حنجری شاخ بلعوم کے اندر جانے کے لئے درقی لامی جھلی کو چھیدتی ہوئی ملیگی۔ اسکو بلعومی ضفیرہ کی شاخچیاں رسد پہنچاتی ہیں۔

**تقطیع** ۔ فوقانی مضیق کے وسیع مبداء کو نمایاں کرنے کے لئے اندرونی پرنما عضلے کو اگر پہلے نہیں کاٹا گیا تو اسکے وسط کے قریب کاٹ دینا (صفحہ 199) اور پھر بالائی اور زیریں حصوں کو الگ الگ لوٹ دینا چاہئے۔ 286

**بلعوم کا فوقانی مضیق عضلہ** (تصویر 107, d)۔ یہ عضلہ ذیل کی ساختوں سے اپنے مبداء کے لئے ایک لگاتار مگر کمزور خط رکھتا ہے۔ (۱) وسطانی پرنما پتر اور اسکے خطیف کے پچھلے کنارے کا زیریں ثلث (۲) پرنمائی جانی سیون جو اسکے اور بوقیہ عضلہ کے لئے مشترک ہے۔ (۳) جانہ کے وسطانی رُخ پر جانی لامی خط کا پچھلا سرا۔ (۴) منہ کی مخاطی جھلی اور زبان کا پہلو۔ ان مبداؤں سے چلکر یہ ریشے وسطی سیون تک پہنچنے کے لئے پیچھے کو اور وسطانی رُخ مڑتے ہیں۔ اور عموماً بعض بالائی ترین ریشے قذالی ہڈی کے قاعدی حصے کی زیریں سطح پر بلعومی درنہ میں واضح طور پر چپکتے ہیں۔ فوقانی مضیق کے زیریں حصے کا تراکب وسطی مضیق عضلہ کرتا ہے۔ اور ابری بلعومی عضلہ اپنے منتہے کی جانب اترتے وقت ان دونوں کے درمیانی وقفہ میں اتر جاتا ہے۔ (تصویر 107, n) عضلہ کا بالائی کنارہ جو آزاد اور ہلالی ہے۔ کھوپری کے قاعدے تک نہیں پہنچتا۔

**پرنمائی جانی سیون** (تصویر 107, q)۔ یہ سیون ایک مضبوط تنگ وتری بند ہے جو وسطانی پرنما پتر کے خطیف سے جانہ کے جانی لامی خط کے پچھلے حصے تک جاتا ہے۔ یہ بوقیہ اور فوقانی مضیق عضلوں کے درمیان وتری بندِ اتصال کا کام دیتا ہے۔ منہ میں انگلی ڈال کر اور سیون کے ممر کے ساتھ ساتھ جانبی رخ دبا کر اس کے تعلقات کو بہترین طور پر سمجھا جاسکتا ہے۔

**مارگانی (Morgagni) کا جوف** ۔ یہ اصطلاح اس ہلالی فاصلہ کے لئے ہے جو

PLATE XI




FIG. 108.—Radiograph of Neck, anterior view, showing the position of the œsophagus in which a bougie with a metal core had been inserted. (Gouldesbrough.)

PLATE XII




FIG. 109.—Radiograph, of Neck, anterior view, showing the position of the œsophagus in which a bougie with a metal core had been inserted. (Gouldesbrough.)

جمجمہ کے قاعدے اور فوقانی مضیق عضلہ کے بالائی ہلالی کنارے کے درمیان واقع ہے۔ اس خطہ میں بلعوم کی عضلی دیوار کی کمی بلعومی وتر عریض کی طاقت بڑھ جانے سے پوری ہوتی ہے، جس کو اس مقام پر بلعومی قاعدی رداء کہتے ہیں۔ وتر عریض کی بیرونی سطح سے لگے ہوئے دو عضلے ہیں، جو نرم تالو سے متعلق ہیں۔ یعنی رافِع نقاب حنک (levator veli palatini) اور تنندہ نقاب حنک (tensor veli palatini) (تصویر 107 c and b)۔ رافع عضلہ جو گول اور لمبی ہے تنندہ عضلہ کے پیچھے واقع ہے جو چپٹا اور زیادہ وتری ہے۔ تنندہ عضلہ کو اندرونی پریلا عضلہ کی عمقی سطح کے ساتھ تعلق رکھنے کی وجہ سے بآسانی پہچان سکتے ہیں، اور اس وجہ سے کہ اس کا وتر وسطانی پرنما پتر کے خطاف کے نیچے وسطانی جانب مڑتا ہے۔ اس فضا کے بالائی حصے میں کھوپری کے قاعدے کے قریب۔ اور ان دونوں عضلوں کے آغاز کے درمیان سمعی نلی (ٹیوب) کو واضح کر سکتے ہیں۔

287

بلعومی وتر عریض۔ بلعومی وتر عریض کا بالائی حصہ مضبوط ہے اور یہ بلعوم کی دیوار کو اس جگہ استقامت بخشتا ہے۔ جہاں فوقانی مضیق کے عضلی ریشے موجود نہیں ہوتے۔ جب یہ نیچے کو گزرتا ہے۔ تو آہستہ آہستہ کمزور ہوتا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ آخر کار ایک لگاتار تہ نہیں رہتا۔ یہ عضلوں اور مخاطی جھلی کے درمیان واقع ہے، اور بلعوم کے باہر سے صرف اُس مقام پر نمایاں ہوتا ہے، جہاں عضلے نہیں ہوتے۔ یہ وہ اصلی ذریعہ ہے، جس سے بلعوم کھوپری کے قاعدے سے چپکا ہے۔ اور نیز سمعی نلیوں اور منخران (choanæ) کے استخوانی کناروں سے چپکا ہے۔

تقطیع۔ اب بلعوم کو اس کی پچھلی دیوار کی پوری لمبائی میں ایک انتصابی وسطی شگاف دیکر کھولنا چاہئیے۔ اس شگاف کے بالائی سرے پر چاقو کو کھوپری کے قاعدے کے قریب آڑا چلانا چاہئیے پھر بھرتی نکال دینی چاہئیے، اور بلعوم کی مخاطی سطح کو صاف کرنا چاہئیے۔

بلعوم کا اندرون۔ اب مخاطی جھلی نمایاں ہوگئی ہے، اور یہ دیکھ لینا چاہئیے، کہ یہ ان مختلف روزنوں کے ذریعہ جو بلعوم میں کھلتے ہیں۔ انفی کھفوں، سمعی نلیوں اور طبلی کھفوں، دہنِ خاص، حنجرہ اور مری کے ساتھ مسلسل ہے۔

عنقودی (racemose) (گچھے دار) غدے جو مخاطی جھلی کے عین نیچے واقع ہیں اور مخاط کا افراز کرتے ہیں، بڑی تعداد میں موجود ہوتے ہیں۔ نیز بہت سے لمفی جراب ہیں۔

اور بعض مقامات میں اکٹھے جمع ہونے سے بڑی بڑی پوٹلیں بن گئی ہیں - (حلقی لوزے اور بلعومی لوزہ) جن کا مطالعہ بلعوم کے ان خطوں کے ساتھ ہوگا جن میں وہ واقع ہیں -

خاکنائے حلقوم (isthmus faucium) سے پیچھے زم تالو بلعوم میں بڑھ آتا ہے۔ اور بلعوم کے کہفہ کو ایک بالائی اور ایک زیرین حصے میں تقسیم کرتا ہے۔ بالائی حصہ جسکو انفی بلعوم کہتے ہیں، ناک کے کہفوں اور طبلی کہفوں کے ساتھ چار روزنوں کے ذریعہ راہ رکھتا ہے۔ یعنی دو منخزان (قدیم نام پچھلے نتھنے) اور دو سمعی نلیاں قدیم نام یوسٹاکی انبوب) -

بلعوم کا زیرین حصہ دو حصوں پر مشتمل سمجھا جاسکتا ہے۔ ایک دہنی حصہ جو دہن اور زبان کے پیچھے واقع ہے، اور ایک حنجری حصہ جو حنجرہ کے پیچھے واقع ہے۔ نرم تالو کے نیچے بلعوم میں جانے والے تین فتحے ہیں۔ یعنی دہن یا خاکنائے حلقوم کا فتحہ حنجرہ کا فتحہ اور مری کا فتحہ - 288

انفی حصہ - انفی بلعوم انفی کہفوں کے پیچھے اور وتدی کے جسم اور قذالی ہڈی کے قاعدی حصے کے نیچے واقع ہے۔ یہ بلعوم کا عریض ترین حصہ ہے سوائے نرم تالو کے اسکی دیواریں حرکت کے قابل نہیں ہیں۔ اور اس لئے اس کا کہفہ ہمیشہ کھلا رہتا ہے، اور کل صورتوں میں تقریباً ایک ہی شکل رکھتا ہے - 289

اسکی اگلی حد منخزان ہیں، جن میں سے یہ انفی کہفوں میں کھلتا ہے۔ منخزان دو لمبوترے دہانے ہیں جو جمجمہ کے قاعدے سے نیچے اور آگے کے رخ سخت تالو کے پچھلے کنارے تک ڈھلوان ہیں۔ ان میں سے ہر ایک ۲۵ ملی میٹر (ایک انچ) لمبا ہے۔ اور ۱۲٫۵ ملی میٹر (آدھ انچ) چوڑا ہے۔ اور اپنے رفیق سے حاجز انفی کے پچھلے کے ذریعہ الگ ہے جو میکعہ (vomer) کے پچھلے کنارے سے بنتا ہے۔ منخزان کے اندر سے دیکھنے پر تقطیع کار کو جزوی نظارہ ناک کے دو زیرین منفذوں اور وسطی اور زیرین منخزان کے پچھلے سروں کا مل جائیگا۔

ہر ایک پہلو کی دیوار پر تناظر سمعی نلی کا دہانہ دکھائی دیتا ہے۔ اور اسکے پیچھے بلعومی گوشہ (recess) ہے۔ سمعی نلی کا بلعومی دہانہ بتناظر منخر کے زیرین حصے کے ذرا پیچھے اسی طرف کے زیرین شنجہ (concha) کے پچھلے سرے کے لیول پر واقع ہے۔ یہ اوپر اور پیچھے ایک نمایاں اور گول کنارے سے محدود ہے، جس کو نرق انبوبیہ (torus tubarius) کہتے ہیں اور جو نیچے اور آگے بالکل غیر مکمل ہوتا ہے۔ مخاطی جھلی کا ایک شکن جس کو انبوبی بلعومی (salpingo-




FIG. 110.—Sagittal section, a little to the right of the median plane, through the Nasal Cavity, the Mouth, Pharynx, and Larynx.

pharyngeal) شکن کہتے ہیں، بلعوم کے پہلو کی دیوار پر سمعی نلی کے دہنہ کے پچھلے لب سے اترتا ہے۔ جب اس ذہانہ کو نیچے کی طرف کھوجتے ہیں تو یہ آہستہ آہستہ غائب ہوجاتا ہے۔

تقطیع کار کو ناک کے اندر سے سمعی نلی میں ایک یوسٹاشائی کیتھیٹر (قاثاطیر) ڈالنا چاہئے۔ کیتھیٹر کی نوک نیچے کی طرف رکھ کر اسے تھامو۔ اسکو پیچھے کی طرف ناک کے دائیں کہفہ میں ناک کے حاجز کے ساتھ ساتھ بلعوم کی پچھلی دیوار تک گزارو۔ اسکو تالو کی طرف کھینچو، حتیٰ کہ کیتھیٹر کا مڑا ہوا سرا سخت تالو کی پشت سے ٹکرائے۔ اسکے سرے کو سر کے دائیں پہلو کی طرف چوتھائی دائرہ میں سے گزارو۔ اور یہ دائیں سمعی نلی میں داخل ہوجائے گا۔ اگر بائیں سمعی نلی میں سے کیتھیٹر گزارنا منظور ہو تو کیتھیٹر کو ناک کے بائیں کہفہ میں ڈالو اور آخری منزل میں نوک کو بائیں جانب گھماؤ۔

اعضا کی قدرتی حالت میں سمعی نلی کے دہنہ کے نمایاں پچھلے لب سے ذرا پیچھے انفی بلعوم کے پہلو کی دیوار پر ایک گہرا گوشہ (recess) ہوتا ہے۔ اسکو بلعومی گوشہ (pharyngeal recess) کہتے ہیں۔

انفی بلعوم کی چھت اور پچھلی دیوار واضح طور پر ایک دوسری سے الگ نہیں ہیں۔ یہ دونوں مل کر ایک مسلسل خمدار سطح بناتی ہیں۔ سطح کا بالائی حصہ نیچے کی طرف رخ رکھتا ہے، اور اس کو چھت کہہ سکتے ہیں۔ زیریں حصہ جس کا رخ آگے کو ہے پچھلی دیوار بناتا ہے۔ چھت قذالی ہڈی کے قاعدی حصے، اور نیز قاعدۂ وتدی کی زیریں سطح کے تھوڑے حصے سے بنتی ہے۔ یہ دونوں رقبے ایک دبیز گرد عظمہ اور مخاطی جھلی کے موٹے غلاف سے ڈھکے ہوئے ہیں۔ پیچھے کی طرف پچھلی دیوار اٹلس کی اگلی محراب اور محوریہ کی اگلی سطح پر واقع ہے۔ چھت کے اس حصے میں جو بلعوم کے دونوں گوشوں کے درمیان واقع ہے لمفی بافت کا ضخیم مجموعہ ہوتا ہے۔ جس کو بلعومی لوزہ کہتے ہیں۔ اسکی سطح پر مخاطی جھلی دبیز اور جھری دار ہے۔ اور اس کے زیریں حصے میں ایک چھوٹا وسطی گڑھا جس کو بلعومی درجک (pharyngeal bursa) کہتے ہیں بعض اوقات ملتا ہے۔ یہ درجک اتنی بڑی ہے کہ باریک سلائی کی نوک اس میں آجائے۔

انفی بلعوم کا فرش نرم تالو کی خمدار ڈھلوان بالائی سطح سے بنتا ہے۔ نرم تالو کے پچھلے کنارے اور بلعوم کی پچھلی دیوار کے درمیان ایک وقفہ ہے، جس کو انفی بلعومی خاکنائے کہتے ہیں۔ اس میں سے

انفی بلعوم اور فمی بلعوم بیں راہ ہوتی ہے۔

یہ جان لینا ضروری ہے کہ انفی بلعوم کی پچھلی دیوار اور چھت کو منہ اور انفی بلعومی خاکنائے میں انگلی ڈال کر دیکھ سکتے ہیں۔

جب انفی بلعوم منہ میں ڈالے ہوئے آئینہ پر سے منعکس شدہ روشنی سے روشن کیا جاتا ہے تو اُن چار دہنوں کا نظارہ مل جاتا ہے، جو بلعوم کے انفی حصے میں کھلتے ہیں۔ آئینہ کے ترچھے رُخ میں رکھے جانے اور سخت تالو کے لیول سے نیچے ہونے کی وجہ سے صرف زیریں شنخوں کے پچھلے حصے منخران کے اندر سے دکھائی دیتے ہیں۔ اور ناک کے زیریں منافذ (meatuses) بالکل نہیں دکھائی دیتے۔ لیکن ناک کے وسطی اور فوقانی منفذ اور وسطی اور بالائی منخران کو منظر میں لا سکتے ہیں اور اُن کی حالت جانچی جا سکتی ہے۔ انفی بلعوم کی جانبی دیواروں اور سمعی نلیوں کے دہنوں کا پورا امتحان ہو سکتا ہے۔

فمیّ حصہ۔ فمی بلعوم دہن اور زبان کے پیچھے واقع ہے۔ اسکے زیریں حصے کی اگلی دیوار زبان کے قاعدے یا بلعومی حصے سے بنتی ہے، جو کم و بیش پیچھے کی طرف رُخ رکھتی ہے۔ زبان سے اوپر حلقوم کی خاکنائے' یا منہ میں کھلنے والا فتحہ ہے، جو ہر دو طرف لسانی حنکی محراب سے محدود ہے۔ اسلئے لسانی حنکی محرابوں کو دہن اور فیرنکس کے درمیان جانبی حدّی خطوط سمجھنا چاہئے۔ فمیّ بلعوم کی جانبی دیوار پر بلعومی حنکی محراب ایک نمایاں شکن بناتی ہے، جو اس محراب کے پیچھے کو اور نیچے کو گزرنے کے ساتھ آہستہ آہستہ غائب ہو جاتا ہے۔ اس شکن کے اندر بلعومی حنکی عضلہ ہے جو اسلئے اہم ہے کہ ہر پہلو پر یہ پچھلی حنکی محرابیں انفی بلعومی خاکنائے کی حدود بناتی ہیں۔ اور بلعومی حنکی عضلوں کے سکڑنے سے دونوں بلعومی حنکی محرابیں نزدیک لائی جا سکتی ہیں۔ حتیٰ کہ خاکنائے کا فتحہ بند ہو جاتا ہے۔ اس طرح سے غذا اور سیالات فمی بلعوم سے انفی بلعوم میں جانے سے رک جاتے ہیں۔

لسانی حنکی (glosso-palatine) محراب اور بلعومی حنکی محراب فمیّ بلعوم کی ہر ایک جانبی دیوار پر ایک تکونے فاصلہ کی اگلی اور پچھلی حدود بناتی ہیں، جس کے اندر حنکی لوزہ واقع ہے۔ اس فاصلہ کا بالائی حصہ جو لوزہ کے لیول سے اوپر ہے ایک چھوٹا گڑھا بناتا ہے۔ جس کو فوق لوزی حفرہ کہتے ہیں۔

بچہ میں اور اکثر جوان میں مخاطی جھلی کا ایک تکونا شکن جس کو مثلثی ثنیہ (plica




FIG. 111.—Superior Aperture of Larynx exposed by cutting through the posterior wall of the pharynx.




FIG. 112.—Transverse section through the Neck at the level of upper part of the Thyreoid Cartilage.

(triangularis) کہتے ہیں، لسانی حنکی محراب کے زیریں حصے اور زبان کے قاعدے سے حنکی لوزہ کی سطح کے پار جاتا ہے۔ اس شکن کا بالائی حصہ یا تو آزاد ہوتا ہے، یا کم و بیش لوزہ کی سطح سے چپکا ہوتا ہے۔

حنجری حصہ۔ بلعوم کے کہفہ کا حنجری حصہ اس لبول تک جلد کم ہو جاتا ہے، جس پر یہ مری کے ساتھ مسلسل ہوتا ہے۔ اسکی اگلی دیوار میں اوپر سے نیچے تک یہ ساختیں دکھائی دیتی ہیں۔

(۱) ملکب (epiglottis) (۲) حنجرہ کا فوقانی روزن جس کے ہر طرف ایک ناشپاتی نما گوشہ (recessus piriformis) اور (۳) سبوچہ نما (arytænoid) اور حلقی کریوں کی پچھلی سطحیں جو عضلوں اور مخاطی جھلی سے ڈھکی ہیں۔

**حنجرہ کا مدخل۔** حنجرہ کا فوقانی روزن جو زبان کے بلعومی حصے کے نیچے واقع ہے، ایک بڑا ترچھا رکھا ہوا فتحہ ہے۔ جو اوپر سے نیچے اور پیچھے کی طرف جلد ڈھلواں ہو جاتا ہے۔ یہ شکل میں کسی قدر مثلث ہے۔ اس فتحہ کا قاعدی حصہ جو اوپر اور آگے واقع ہے۔ ملکب کے آزاد کنارے سے بنتا ہے۔ پیچھے کی طرف یہ فتحہ جلد تنگ ہو جاتا ہے، اور دونوں سبوچہ نما (arytænoid) کریوں کے درمیانی فصل میں ختم ہوتا ہے۔ اس روزن کے پہلو مخاطی جھلی کے دو باریک اور نمایاں شکنوں سے بنتے ہیں۔ جن کو سبوچی ملکبی (ary-epiglottic) شکن کہتے ہیں۔ اور جو ملکب کے دائیں اور بائیں کناروں کو متناظر سبوچہ نما کریوں سے ملاتے ہیں۔ کری کی دو چھوٹی گرہیں جو ہر ایک سبوچی ملکبی شکن کے پچھلے حصہ میں موجود ہیں دو گول ابھار بناتے ہیں جنہیں سے اگلے کو فانہ شکل درنہ (cuneiform tubercle) کہتے ہیں، اور پچھلے کو قرن دار (corniculate) درنہ کہتے ہیں۔



حنجری فتحہ کے زیریں حصے کے ہر طرف ایک چھوٹا سا پہلو یا مخروطی نشیب ہے، جس کو ناشپاتی نما گوشہ (recessus piriformis) کہتے ہیں۔ جانبی رخ پر ہر ایک ناشپاتی نما گوشہ درقی کری کے متناظر بتر کے پچھلے حصے اور درقی لامی جھلی کے متناظر حصے سے محدود ہے۔ وسطانی رخ پر سبوچہ نما کری اور سبوچی ملکبی شکن سے ۔ لیکن اسکی پچھلی دیوار بلعوم کی پچھلی دیوار سے بنتی ہے، بشرطیکہ یہ موجود ہو۔ ناشپاتی نما گوشہ کا مدخل چوڑا ہے۔ جن کا رخ اوپر کو ہے۔ لیکن یہ تہ کی طرف جا کر جلد تنگ ہو جاتا ہے (تصاویر 111، 112)۔ یہ گوشہ علمی اہمیت رکھتا ہے۔ کیونکہ تیز سروں والے اجسام جو بلعوم میں داخل ہوں اس جوف کی دیواروں میں پھنس سکتے ہیں۔

حنجرہ کے فتحہ کے لبول سے نیچے بلعوم کی اگلی اور پچھلی دیواریں غذا کے گزرنے کے وقت کے علاوہ ہر وقت ایک دوسری کے ساتھ خوب ملی رہتی ہیں۔

مری کا فتحہ حلقی کری کے زیرین کنارے کے مقابل اور بلعوم کے تنگ ترین حصّے پر واقع ہے۔

نقابِ حنک۔ نرم تالو ایک حرکت پذیر پردہ ہے جو نیچے اور پیچھے کے رُخ میں حلقوم میں بڑھا ہوا ہوتا ہے۔ نگلنے کے وقت یہ اٹھ جاتا ہے، اور بلعوم کے انفی حصّے کو بند کر کے نیچے والے حصّہ سے الگ کرنے میں مدد دیتا ہے۔ آگے کی طرف سخت تالو کے پچھلے کنارے سے چپکا ہے۔ ہر پہلو پر یہ بلعوم کی جانبی دیوار سے ملا ہوا ہے، اور پیچھے ایک آزاد کنارہ پیش کرتا ہے۔ اس آزاد کنارے کے مرکز سے ایک مخروطی زائدہ جس کو لہات (uvula) کہتے ہیں نکلتا ہے۔ اور لہات کے ہر طرف اس کنارہ کا باریک مقعر کنارا بلعومی حنکی محراب کے ساتھ مسلسل ہو جاتا ہے، جو بلعوم کی جانبی دیوار پر اترتی ہے۔ نرم تالو کی بالائی سطح محدب ہے، اور ناک کے کہفوں کے فرش کے ساتھ مسلسل ہے۔ زیرین سطح مقعر ہے۔ اور منہ کی گنبد نما چھت کا ایک حصہ اور فوق لوزی گوشوں کی چھتیں بناتی ہے۔ ہر طرف زیرین سطح کے پچھلے حصّے سے ایک لسانی حنکی محراب نیچے کی طرف مڑتی ہے۔ اور اس کے وسطی مستوی کے ساتھ ساتھ ایک کم نمایاں وسطی حمید یا سیون دکھائی دیتی ہے۔

294 نرم تالو مخاطی جھلّی کے ایک دُہراؤ سے بنا ہوا ہے۔ جس کی دو تہوں کے درمیان بین نہادہ عضلی، وتر عریضی، اور غدودی ساختیں معہ دموی عروق اور اعصاب کے واقع ہیں۔

حنکی عضلے:
- دونوں رافعانِ نقابِ حنک عضلے
- دونوں تنندانِ نقابِ حنک عضلے
- دونوں لسانی حنکی عضلے
- دونوں بلعومی حنکی عضلے
- عضلاتِ لہات

حنکی وتر عریض

حنکی غدود

شریانیں:
- صعودی حنکی بیرونی فکّی سے۔
- حنکی شاخ صعودی بلعومی سے۔
- شاخچیاں اندرونی فکی نزولی حنکی شاخ سے۔

اعصاب { وسطی حنکی / پچھلا حنکی } وتدی حنکی عقدہ سے
تناخیں بلعومی ضفیرہ سے

نرم تالو کے عنقودی (racemose) مخاطی غدے ایک بہت دبیز تہ بناتے ہیں، جو مخاطی جھلی کے عین نیچے واقع ہے۔ اور یہ جھلی تالو کی زیرین سطح کو ڈھانکتی ہے۔ سخت تالو کے پچھلے کنارے کے قریب نرم تالو میں بہت تھوڑے سے عضلی ریشے ہیں۔ اور اس مقام میں یہ زیادہ تر مخاطی جھلی کی دو تہوں سے بنا ہے، جن کے اندر غدد اور حنک کا وتر عریض واقع ہیں۔

تقطیع - نرم تالو کی تقطیع مشکل ہے۔ اور یہ بات تازے حصے ہی میں ممکن ہے۔ کہ مختلف عضلی تہوں کے صحیح تعلقات سمجھے جا سکیں۔ اس کو ہک کے ساتھ تان کر کام شروع کرو۔ اور پھر احتیاط کے ساتھ مخاطی جھلی کو اس کی بالائی اور زیرین سطحوں اور نیز لسانی حنکی اور بلعومی حنکی محرابوں پر سے اتار دو۔ آخر الذکر عمل سے ہر طرف کے لسانی حنکی اور بلعومی حنکی عضلے نمایاں ہو جائیں گے۔

لسانی حنکی عضلے۔ یہ عضلے نازک عضلی دھجیاں ہیں، جن میں سے ہر ایک دھجی زبان کے پچھلے حصے کے پہلو سے اٹھتی ہے، جہاں سے یہ اوپر کو اور وسطانی جانب مڑتی ہے، تاکہ غددی تہ سے اوپر نرم تالو کی زیرین سطح تک پہنچ جائے۔ یہاں پر اس کے ریشے پھیل جاتے ہیں۔ اور سمتِ مخالف کی متناظر عضلی لچھیوں کے ساتھ مسلسل ہو جاتے ہیں۔ یہ عضلہ نرم تالو کا زیرین عضلی طبقہ بناتا ہے۔ عصبی رسد معین عصب سے آتی ہے۔ جب لسانی حنکی عضلے سکڑتے ہیں، تو لسانی حنکی محرابیں وسطی مستوی میں ایک دوسرے کے قریب آجاتی ہیں، اور دہن کا کہفہ بلعوم کے کہفہ سے الگ ہو جاتا ہے۔

بلعومی حنکی عضلہ - نرم تالو میں ہر ایک بلعومی حنکی عضلہ دو طبقات، ایک بالائی اور ایک زیرین پر مشتمل ہے، جن کے درمیان لہات کا متناظر عضلہ اور نرم تالو کا رافع واقع ہیں۔ بالائی تہ بہت کمزور ہے اور نقاب کے پچھلے حصے تک محدود ہے۔ یہ نرم تالو کے بالائی رخ پر سب سے زیادہ اوپری عضلی طبقہ پر مشتمل ہے۔ اور سمتِ مخالف کے عضلے کے متناظر حصہ کے ساتھ مسلسل ہو جاتی ہے۔ عمقی تہ حنکی ہڈی کے پچھلے کنارے اور حنکی وتر عریض سے اٹھتی ہے۔

اور اس کے بعض ریشے سمتِ مخالف کے متناظر عضلے کے ریشوں سے مل جاتے ہیں۔ زرم تالو کے جانبی طرف دونوں طبقات ہو جاتے ہیں۔ اور ان میں ایک یا دو نازک عضلی دھجیاں ملتی ہیں، جو سمعی نلی کی کری کے زیریں کنارے سے اٹھتی ہیں۔ ان دھجیوں کو بعض اوقات انبوبیہ بلعومیہ (salpingo-pharyngeus) عضلہ کہتے ہیں۔ یہ تینوں حصے زرم تالو کے پس جانبی کنارے پر ملتے ہیں، اور یہاں سے بلعومیہ حنکیہ عضلہ نیچے اور پیچھے کی طرف بلعومی حنکی محراب میں جاتا ہے، اور بلعوم کی دیوار کے اندر ریشوں کی ایک پتلی چادر کی شکل میں پھیل جاتا ہے۔ بلعومیہ حنکیہ عضلہ کسی حد تک ابریہ بلعومیہ میں ختم ہو جاتا ہے، اور ابریہ بلعومیہ سمیت درقیہ کری کے پچھلے کنارے میں ختم ہوتا ہے۔ لیکن اس کے بعض ریشے پیچھے کو جھکتے ہیں، اور بلعومی ذرعریض میں ختم ہوتے ہیں۔ یہ عضلہ بلعوم کی خاکنائے کو بند کرنے اور حنجرہ کو اٹھانے میں مدد دیتا ہے۔ اس کو معین عصب رسد پہنچاتا ہے۔

**لہات کے عضلے۔** لہات کے دو چھوٹے عضلے یعنی دایاں اور بایاں زرم تالو کے بالائی حصے میں واقع ہیں۔ اور ان کی بالائی سطحیں بلعومی حنکی عضلوں کے بالائی حصوں سے ڈھکی ہیں جن کو ہٹانا ضروری ہے تاکہ لہات کے عضلے دکھائی دے سکیں۔ لہات کا ہر ایک عضلہ ایک باریک دھجی ہے جو پچھلے انفی شوکہ سے اٹھتی ہے پیچھے کو جاتے وقت دونوں دھجیاں ایک دوسری میں مل جاتی ہیں۔ اور ان کے ریشے لہات کی مخاطی جھلی میں ختم ہوتے ہیں۔ ان کو معین عصب رسد پہنچاتا ہے۔ اور جب یہ سکڑتے ہیں تو لہات کو اٹھاتے ہیں۔

**تقطیع۔** رافع نقاب حنک عضلہ پہلے ہی بلعوم کے بیرونی رخ پر مارگانی (Morgagni) کے جوف (تصویر 107) میں دیکھا جا چکا ہے۔ اس کو اندر کی طرف سے نمایاں کرنے کے لئے مخاطی جھلی زیر مخاطی بافت اور بلعوم کی دیوار کے اس غشائی حصے کو ہٹانا ضروری ہے جو اوپر سمعی نلی اور نیچے فوقانی مضیق کے بالائی کنارے کے درمیان واقع ہے۔
بعد میں عضلہ کے ریشوں کا تعاقب زرم تالو کے اندر تک ہونا چاہیئے، جہاں بلعومی حنکی عضلہ کی دو تہوں کے درمیان واقع ہے۔ خوب انشراب یافتہ موضوع میں تقطیع کار بیرونی فکی شریان کی صعودی حنکی شاخ کے اختتامی حصے کو رافع حنک (levator palati) کے ساتھ ساتھ زرم تالو میں اترتا ہوا دیکھے گا۔

296

**رافع نقاب حنک عضلے**۔ نرم تالو کا ہر ایک رافع (elevator) عضلہ ایک گول لحمی عضلہ ہے جو متناظر سمعی نلی کی کری کے زیرین اور وسطانی کنارے سے اور منفصل صدغی ہڈی کے حجری (petrous) حصے کے راس کے زیرین رخ کی کھردری سطح سے اٹھتا ہے۔ یہ نیچے اور آگے کی طرف گزرتا ہے۔ فوقانی مضیق کے بالائی کنارے کا انقطاع کرتا ہے۔ بلعوم کے وتر عریض کو چھیدتا ہے۔ سمعی نلی کے دہنہ کے نیچے سے گزرتا ہے۔ اور نرم تالو میں داخل ہوتا ہے۔ یہاں پر اس کے ریشے لہات کے عضلے کے نیچے اور بلعومیہ حنکیہ کے اگلے یا عمقی حصے کے اوپر پھیل جاتے ہیں۔ آگے کی طرف بعض ریشے حنک کے وتر عریض میں ختم ہوتے ہیں لیکن زیادہ پیچھے کی طرف ریشوں کا زیادہ حصہ سمت مخالف کی متناظر لچھیوں سے مسلسل ہو جاتا ہے۔ عصبی رسد معین عصب سے ہوتی ہے۔ اس عضلہ کا نام اس کے فعل کو ظاہر کرتا ہے۔

**تننده نقاب حنک عضلے**۔ نرم تالو کے ہر ایک تننده عضلے کا آغاز اور اسکے عضلی پیٹے کے تعلقات صفحہ 200 پر دیکھے جا چکے ہیں۔ یہ عضلہ کھوپڑی کے قاعدے سفینہ نما (scaphoid) حفرہ سے وسطانی پر نما پتر کی جانبی سطح کے ساتھ ساتھ اترتا ہے اور ایک وتر میں ختم ہوتا ہے جو خطاف کے نیچے وسطی ستوی کی طرف افقی رُخ میں مڑتا ہے جہاں ایک مخاطی درجک اس ہڈی پر وتر کی حرکات کو آسان بنا دیتی ہے۔ نرم تالو میں یہ وتر بلعومیہ حنکیہ کی زیرین تہ کے نیچے پھیلتا ہے اور اسکے بعض ریشے حنک کے وتر عریض میں ضم ہو جاتے ہیں اور بعض ریشے حنکی ہڈی کے افقی حصے سے چپکتے ہیں۔ اس کو نین توامی عصب کی جانی قسمت رسد پہنچاتی ہے۔ اس کا نام اسکے فعل کو ظاہر کرتا ہے۔

**حنکی وتر عریض**۔ حنکی وتر عریض سخت تالو کے پچھلے کنارے سے پیچھے کی طرف جاتا ہے تاکہ نرم تالو کو سہارا اور طاقت دے۔ اپنے پہلے حصے میں واضح ہوتا ہے۔ لیکن پیچھے جانے کے بعد جلد کمزور ہوتا جاتا ہے۔ نرم تالو کے اُس چھوٹے حصے میں جس کو یہ سہارا دیتا ہے۔ بہت کم عضلی ریشے ہوتے ہیں اور یہ حصہ مقام کے لحاظ سے ہمیشہ کم و بیش افقی رہتا ہے۔ نرم تالو کا بہت زیادہ وسیع پچھلا عضلی حصہ حرکت پذیر ڈھلوان حصہ ہے۔ نرم تالو کا تننده عضلہ نرم تالو کے اگلے وتر عریضی حصے پر عمل کرتا ہے۔

**نرم تالو کی عروق و اعصاب**۔ بیرونی فکی شریان کی صعودی حنکی شاخ عموماً نرم تالو کی رسد کی اصلی شریان ہے۔ اسکو پہلے ہی بلعوم کی دیوار پر کھوجا جا چکا ہے (صفحات 205، 210)، جہاں یہ مارگانی کے جوف میں رافع نقاب حنک عضلہ سے متعلق واقع ہے جو اسکے ساتھ

نرم تالو کے اندر تک جاتا ہے۔ صعودی بلعومی شریان کی حنکی شاخ کو بھی نرم تالو کے اندر تک کھوج سکتے ہیں۔ ان صورتوں میں جہاں صعودی حنکی شریان چھوٹی ہوتی ہے، یہ شاخچہ بڑی ہو کر اس کی جگہ لے لیتی ہے (صفحہ 210)۔ اندرونی فکی شریان کی نزولی حنکی شاخ بھی نرم تالو اور حنکی لوزہ کو چھوٹی شاخچیاں بھیجتی ہے۔

نرم تالو میں دو اعصاب داخل ہوتے ہیں اور یہ وتدی حنکی عقدہ سے آتے ہیں۔ یعنی پچھلا حنکی اور وسطی حنکی عصب۔ لیکن یہ بات معلوم ہوگی کہ یہ اعصاب ان عضلوں کو رسد نہیں پہنچاتے بلکہ مخاطی جھلی میں پھیلتے ہیں۔ رافع نقاب حنک عضلۂ لعابت لسانیہ حنکیہ اور بلعومیہ حنکیہ تاریہ کی بلعومی شاخوں کی ان شاخچیوں سے رسد پاتے ہیں جو ان عضلوں تک ان عصبی ریشوں کو پہنچاتی ہیں جو اصل میں معین عصب کے دماغی حصے سے آتے ہیں (دیکھو صفحہ 223) (W. Aldren Turner)۔ تنندۂ نقاب حنک غالباً اس شاخ سے رسد حاصل کرتا ہے جو اس کو اذنی عقدہ سے ملتی ہے اور جو اس تک وہ ریشے پہنچاتی ہے جو اصل میں تین توائی عصب کی چابی قسمت کے حرکی حصہ سے نکلتے ہیں۔

حنکی لوزے۔ یہ لوزے لمفی بافت کی دو نمایاں پوٹیں ہیں۔ اور بلعوم کی ہر جانبی دیوار میں دونوں حنکی محرابوں کے درمیان کے تکونے فصل میں اور زبان کے طبومی حصے کے ذرا اوپر ایک ایک واقع ہے۔ لوزہ کی بلعومی یا وسطانی سطح مخاطی جھلی سے ڈھکی ہوئی ہے۔ اور بہت سے وہنے پیش کرتی ہے جو اس کے جرم کے اندر کے طوائق (crypts) یا گوشوں تک جاتے ہیں عمقی یا جانبی سطح بلعوم کی دیوار میں دبی ہوئی ہے۔ اور بلعوم کے فوقانی مضیق (superior constrictor) عضلہ پہ ٹکی ہوئی ہے، (دیکھو صفحہ 205) لیفی بافت کی ایک ایسی تہ سے ڈھکی ہوئی ہے جو اس عضو کے لئے ایک نامکمل کیسہ بناتی ہے۔ یہ یاد رکھنا ضروری ہے کہ حنکی لوزہ اور فوقانی مضیق کے درمیان تھوڑی سی ڈھیلی القانی بافت ہے، اس لئے بلعوم کی دیوار کو لوزہ کے ساتھ گھسیٹے بغیر لوزہ کو نتاش (volsellum) کے ذریعہ آگے کھینچا جا سکتا ہے۔

298

ہر ایک حنکی لوزہ کی دموی رسد وافر ہوتی ہے۔ اکثر شریانی شاخچیاں متناظر پہلو کی بیرونی فکی شریان کی لوزی اور صعودی حنکی شاخوں، اندرونی فکی کی نزولی حنکی شاخ، صعودی بلعومی اور ظہری لسانی سے آتی ہیں۔

تقطیع کاروں کو یہ جاننا چاہیے کہ لوزہ تقریباً جبانہ کے زاویہ کے لیول پر واقع ہے، اور یہ کہ بلعوم کی دیوار اس کو بیرونی فکی شریان سے علیحدہ کرتی ہے۔ اندرونی اور بیرونی سباتی شریانیں

بھی لوزہ کے خطہ سے جانبی واقع ہیں۔ لیکن یہ بیرونی فکی کی نسبت زیادہ دوز واقع ہیں۔

سمعی نلی (قدیم نام :- یوسٹیکیو کی نلی) :- یہ ایک ایسی قنال ہے۔ جو ہوا کو بلعوم سے طبلی کہفہ تک لیجاتی ہے۔ یہ تقریباً ۲۵ ملی میٹر لمبی ہے۔ اور ان ساختوں کے حصوں کے لحاظ سے جو اسکی دیوار کی ساخت میں حصہ لیتی ہیں، یہ دو حصوں میں منقسم ہے۔ اسکے ممر کے جانبی حصے میں جہاں یہ طبلی کہفہ کے قریب آتی ہے، اسکی دیواریں عظمی ہوتی ہیں۔ اور یہ صدغی ہڈی کے طبلی اور حجری حصوں کے درمیانی فصل میں سے گزرتی ہے۔ وسطانی حصہ زیادہ تر کری سے بنا ہے۔ یہ کھوپری کے قاعدے پر واقع ہے اور اس نالی یا میزاب میں واقع ہوتا ہے جو صدغی ہڈی کے حجری حصے اور وتدی کے بڑے پر کے درمیان واقع ہے۔ اس نلی کا غضروفی حصہ تقطیع کار کی نظر میں موجودہ منزل میں آتا ہے۔ اور اس کو پہلے اس کا رُخ دیکھنا چاہئیے۔ اور پھر اس کے تعلقات اور اسکی دیوار کی ساخت کا مطالعہ کرنا چاہئیے۔ تقطیع کار اس قنال کے رُخ کو اسکے بلعومی دہنہ میں سے ایک سلائی ڈال کر معلوم کرسکتا ہے۔ یہ پیچھے کو اور جانبی رُخ ذرا سا اوپر کو خم کھاتی ہوئی جاتی ہے۔ اور پہلے نرم تالو کے رافع عضلے کے اوپر اور پھر اس کے جانبی طرف اور نرم تالو کے تنندہ عضلہ کے بالائی حصے کے وسطانی جانب گزرتی ہے۔ اس لئے اس کی وسعت کا معتدبہ حصہ ان دونوں عضلوں کے درمیان واقع ہے۔ (تصویر 218)۔

اس نلی کے بلعومی حصے پر سے مخاطی جھلی اتارنے سے پہلے تقطیع کار کو یہ دیکھنا چاہیئے کہ اس دہنہ کے زیرین کنارے پر ایک نمایاں گول فراز (eminence) یعنی رافع گدی (levator cushion) نرم تالو کے تحت واقع ہونے والے رافع عضلہ کی وجہ سے ہے۔ مخاطی جھلی کے نکال دینے سے یہ واقعہ ظاہر ہوجائیگا کہ اس نلی کی دیوار اپنے بیشتر حصہ میں کری کی اس مثلث پلیٹ سے بنتی ہے جو اپنے اوپر اس طرح دوہرا گئی ہے کہ اس نلی کے بالائی اور وسطانی رخوں کی حفاظت کرتی ہے۔ یہ کری نیچے اور جانبی رخ غیر مکمل ہے، جہاں اسکی جگہ دبیز لیفی بافت لے لیتی ہے جو اس کری کے کناروں کو ملاتی اور اس قنال کی دیوار کو مکمل کرتی ہے۔ کری کے نکلے ہوئے آزاد قاعدہ سے نلی کا مرتفع (torus tubarius) بنتا ہے، جس کا امتحان انفی بلعوم کی جانبی دیوار پر پہلے ہی ہوچکا ہے (صفحہ 289)۔ ایک عضلی دھجی کو جو اس کری کے جانبی کنارے سے نلی کے جانبی غیر محفوظ پہلو کے ساتھ ساتھ اترتی ہے، موسع انبوبہ (dilatator tubæ) کہتے ہیں (Rudinger)۔ یہ نرم تالو کے عضلہ تنندہ (tensor) میں مل جاتی ہے۔ انبوبہ کے اندرون کا استر ایسی مخاطی جھلی سے بنا ہے جو بلعوم اور طبل کے کہفہ کی جھلی کے ساتھ مسلسل ہے، اور اس کا قطر یہ اس کے ممر کے

مختلف حصوں میں بہت کچھ تغیر پذیر ہوتا ہے ۔ یہ اُس مقام پر تنگ ترین ہے جس کو خاکنائے (isthmus) کہتے ہیں ، اور جو عظمی اور غضروفی حصوں کے ملاپ پر واقع ہے ۔ جب اس نلی کو خاکنائے سے بلعوم تک کھوجتے ہیں تو یہ آہستہ آہستہ اپنے قطر میں بڑھتی جاتی ہے، اور اپنے بلعومی روزن پر عریض ترین ہوتی ہے ۔

# سُباقی قنال

اس قنال میں جو صدغی ہڈی کے حجری حصے میں سے گزرتی ہے، اندرونی سباقی شریان، مشارکی تنے کے عنقی حصے کا اندرونی سباقی تسلسل اور وریدوں کا ایک ضفیرہ واقع ہیں ۔

**تقطیع** ۔ سباقی قنال کو کھولنے کے لیے ہڈی کے چھینے کے ذریعہ اسکی زیرین دیوار کو دور کرو ۔ لیکن سمعی نلی کو مت چھیڑو جو اس کے عین قرب میں واقع ہے ۔ تقطیع صرف ایک طرف ہونی چاہیے ۔

**اندرونی سباقی شریان** ۔ اندرونی سباقی شریان کا وہ حصہ جو صدغی ہڈی کے حجری حصہ کے اندر سباقی قنال کے اندر سے گزرتا ہے، تقریباً ۱۸ ملی میٹر ( ۳/۴ انچ ) لمبا ہے ۔ پہلے پہل یہ انتصابی رُخ چڑھتا ہے ۔ پھر دفعتاً مڑ کر افقی رُخ میں اور آگے کی طرف جاتا ہے ۔ یہ قنال میں سے حجری ہڈی کے راس پر نکلتا ہے ۔ اور سوراخ دریدہ (foramen lacerum) میں داخل ہوتا ہے، جہاں یہ اوپر کو مڑتا ہے ۔ ام جافیہ کی بیرونی تہ میں سے گزرتا اور کھوپری کے وسطی حفرہ میں داخل ہوتا ہے ۔ اندرونی سباقی کے ممر کے باقی حصہ کا امتحان پہلے ہی ہو چکا ہے ( صفحہ 239 ) ۔ سباقی قنال کے اندر یہ قوقعہ (cochlea) اور طبلی جوف کے نیچے اور آگے واقع ہے ۔ بڑا اوپری حجری عصب اور ہلالی عقدہ اس کے اوپر واقع ہیں ۔ لیکن ہڈی کی ایک پتلی پلیٹ کے ذریعہ اس سے الگ رہتے ہیں، جس کی جگہ الفتہ لیفی ساخت لے سکتی ہے ۔

**اندرونی سباقی عصب** ۔ تقطیع کار پہلے دیکھ چکا ہے کہ یہ عصب ایک بڑی شاخ ہے جو فوقانی عنقی عقدہ کے بالائی سرے سے شروع ہوتی ہے اور اندرونی سباقی شریان سمیت

300

سباتی قنال میں داخل ہوتی ہے۔ تقریباً فوراً ہی دو حصوں میں تقسیم ہوتی ہے اور ان میں سے ایک ایک حصہ شریان کے ہر طرف واقع ہوتا ہے۔ پھر جلد ہی ہر ایک حصہ کئی شاخوں میں تقسیم ہو جاتا ہے جو اندرونی سباتی شریان کے گرد ایک دوسرے سے راہ رکھتے ہیں۔ اور اندرونی سباتی ضفیرہ بناتے ہیں۔ ان شاخوں کی تقطیع کسی قدر دقت طلب ہے۔ اور خاص طور پر موافق حالات ہی میں اطمینان بخش طور پہ ہو سکتی ہے۔

کہفکی جوف کے پچھلے سرے پر اس ضفیرہ میں بعض اوقات ایک عقدہ ملتا ہے۔ اور جہاں یہ ضفیرہ بہت گھنا ہے، وہاں چھٹا عصب اندرونی سباتی شریان کا تقاطع کرتا ہے۔ اس حصے کو کہفکی ضفیرہ کہتے ہیں۔ کہفکی جوف کے اگلے سرے پر سباتی ضفیرہ ان شاخوں میں تقسیم ہوتا ہے جو اگلی اور وسطی دماغی شریانوں کے ساتھ جاتی ہیں۔

اندرونی سباتی ضفیرہ فوقانی اور زیرین سباتی طبلی (caroticotympanic) شاخوں کے ذریعہ جو سباتی قنال میں شروع ہوتی ہیں، طبلی ضفیرہ کے ساتھ راہ رکھتا ہے۔ اور وتدی حنکی عقدہ کے ساتھ بڑی عمقی حجری شاخ کے ذریعہ جو وجہی عصب (facial nerve) کی بڑی اوپری حجری کے ساتھ مل کر پرنمائی قنال کا عصب بناتی ہے۔ (قدیم نام:- ویڈیوسی شریان)۔ یہ نیز، طلالی عقدہ، تیسرے چوتھے چھٹے اور پانچویں عصب کی عینی شاخ کو شاخیں دیتا ہے اور ایک وہ شاخ دیتا ہے جو انفی ہدبی عصب کے ساتھ محجر میں جاتی ہے جہاں پر یہ ہدبی عقدہ میں مل جاتی ہے۔

# فکی عصب
## (MAXILLARY NERVE)

جب یہ عصب ہلالی عقدہ سے نکل کر آگے کی طرف چہرہ کو آتا ہے۔ تو سوراخ مدور (foramen rotundum) پرنمائی حنکی حفرہ کے بالائی حصے، پرنمائی فکی شق، زیر صدغی حفرہ، زیرین محجری شق اور زیر محجری قنال میں سے گزرتا ہے۔ اسلئے تقطیع کاروں کو ان مقامات میں اس عصب کو منکشف کرنا شروع کرنا چاہئے۔

**تقطیع**۔ صدغی عضلے اور بیرونی پر نمائی عضلے کے بالائی سِر کو نکالو اور آری کو کھوپری کے کٹے ہوئے کنارے پر بیرونی صماخ سے ذرا اوپر ایک مقام پر رکھ کر اسکو ترچھے رُخ نیچے اور آگے کو صدغی ہڈی کے فلسانی حصّے اور وتدی کے بڑے پر میں سے فوقانی مجری شق کے وسطانی سرے کی طرف لیجاؤ۔ آری کی کاٹ سوراخِ مدوّر کے ذرا جانبی طرف فوقانی مجری شق میں داخل ہونی چاہیے۔ پھر آری کی دوسری کاٹ وتدی ہڈی کے بڑے پر کے اگلے کنارے کے ذرا اوپر جمجمہ کی دیوار کے کٹے ہوئے کنارے سے نیچے کی طرف فوقانی مجری شق میں جانی چاہیئے تاکہ پہلی کاٹ سے ملجائے۔ اب ہڈی کے اس فانہ نما ٹکڑے کو جو ان کاٹوں کے درمیان موجود ہے نکال سکتے ہیں۔ فالتو جگہ لینے اور پر نمائی حنکی حفرہ کو زیادہ واضح طور پر کھولنے کے لئے سوراخِ مدوّر کے جانبی پہلو پر وتدی کے بڑے پر کا جتنا حصّہ باقی ہو نکال دو۔ لیکن اس روزن کے محیط کو احتیاط کے ساتھ محفوظ رکھنا چاہیے۔ اسکے بعد زیر مجری قنال کو کھولنا شروع کرو۔ اسکے پچھلے حصّے میں اسکی بالائی دیوار عموماً اتنی پتلی ہوتی ہے کہ اسکو تقطیعی چمٹے کے ذریعہ بآسانی نکال سکتے ہیں۔ لیکن زیادہ آگے جاکر یہ قنال مجر کے فتحہ کے گھیرے کے زیرین حصّے سے بہت عمقی چلی جاتی ہے۔ اور یہاں پر چھینی کا استعمال ضروری ہے۔ اب فکی عصب کو واضح اور اسکی شاخوں کو نمایاں کر سکتے ہیں۔ زیر مجری شریان اور ورید جو زیر مجری قنال میں اس عصب کے ساتھ جاتی ہیں ساتھ ہی واضح ہو جائینگی۔ 301

**فکی عصب**۔ یہ عصب جمجمہ کے کہفہ کے اندر ہلالی عقدہ سے نکلتا ہے (تصویر 113)۔ یہ سارا حسّی ریشوں سے بنا ہے۔ اور اُمّ جافیہ سے باہر اور کہفی جوف کے زیرین حصّے سے متعلق ہو کر آگے کی طرف سوراخِ مدوّر تک جاتا ہے جس میں سے ہو کر یہ پر نمائی حنکی حفرہ میں داخل ہوتا ہے۔ یہ اس حفرہ کے بالائی حصّے کو عبور کرتا ہے۔ پر نمائی فکی شق کے اندر سے جانبی رخ خم کھا کر زیر صدغی حفرہ میں جاتا ہے۔ اور زیرین مجری شق کے وسط کے قریب زیر مجری قنال میں داخل ہوتا ہے۔ جہاں اس کا نام زیر مجری ہو جاتا ہے۔ زیر مجری قنال مجر کے فرش میں سے گزرتی ہے۔ اور یاد رہے کہ یہ قنال فکی جوف کی چھت بھی بناتی ہے۔ آخر کار زیر مجری قنال کو چھوڑ کر یہ عصب زیر مجری سوراخ میں سے ہو کر چہرے میں داخل ہوتا ہے۔ اور مربعہ شفویہ فوقانی (quadratus labii superioris) کے اوجھل بے شمار شاخوں میں تقسیم ہو جاتا ہے جو وجہی عصب کی شاخچوں کے ساتھ مل کر ایک لستہ ضفیرہ بناتی ہیں۔ اس کی اختتامی رشتکیں زیرین پپوٹے، ناک اور بالائی لب میں تقسیم ہوتی ہیں۔ اس عصب کے 302




FIG. 113.—Diagram of the Maxillary Nerve.




FIG. 114.—Antero-posterior section through the Nose, Mouth, and Pharynx, a little to the left of the median plane.

ممر کو پانچ منزلوں میں تقسیم کر سکتے ہیں، جن میں سے ہر ایک میں سے شاخیں نکلتی ہیں، اور وہ یہ ہیں:-

| | |
|---|---|
| ا۔ جمجمہ کے اندر | سحائی (صفحہ 288) |
| ۲۔ پرنمائی حنکی حفرہ میں | وتدی حنکی |
| ۳۔ زیر صدغی حفرہ میں | وجنی (جس کا ذکر پہلے ہی صفحہ 261 پر ہو چکا ہے)<br>پچھلی فوقانی جوفیزی<br>وسطی فوقانی جوفیزی |
| ۴۔ زیر محجری قنال میں | اگلی فوقانی جوفیزی |
| ۵۔ چہرے میں | جفنی<br>انفی<br>شفوی<br>پہلے ذکر ہو چکا (صفحہ 15) |

وتدی حنکی شاخیں دو مضبوط شاخچیاں ہیں جو فکی عصب کے زیرین رُخ سے نکلتی ہیں، اور پرنمائی حنکی حفرہ میں انقبابی رُخ میں نیچے کی طرف وتدی حنکی عقدہ تک جاتی ہیں جس کی یہ حسی جڑیں ہیں۔

وجنی عصب کو جس کی تقطیع محجر پہلے ہی میں ہو چکی ہے زیر صدغی حفرہ میں اب فکی عصب سے اسکے آغاز تک کھوج سکتے ہیں۔

فوقانی جوفیزی اعصاب عموماً تین ہوتے ہیں، جن کو پچھلا، وسطی اور اگلا کہتے ہیں۔ وسطی فوقانی جوفیزی عصب بعض اوقات بحیثیت علیحدہ تنے کے غائب ہوتا ہے، اور اس صورت میں اسکے ریشے اگلی فوقانی جوفیزی شاخ کے ساتھ نکلتے ہیں۔

پچھلا فوقانی جوفیزی عصب زیر صدغی حفرہ میں نکلتا ہے، اور تقریباً فوراً ہی دو شاخوں میں تقسیم ہو جاتا ہے، جو فک کے جسم کے پچھلے رخ پر نیچے کو جاتی ہیں۔ یہ گال اور مسوڑھے کی مخاطی جھلی کو چند باریک رشتکیں دیتی ہیں۔ اور پھر باریک پچھلے جوفیزی سوراخوں میں غائب ہو جاتی ہیں، تاکہ تین طاحن دانتوں اور فکی جوف کو استر کرنے والی جھلی کو رسد پہنچائیں۔

وسطی فوقانی جوفیزی عصب دو پیش طاحن دانتوں کو رسد پہنچاتا ہے۔ یہ زیر محجری

عصب سے نکلتا ہے۔ اور (اگر ایک الگ شاخ کی شکل میں موجود ہو تو) مادری تنے کو زیر مجبری قنال کے فرش سے آہستہ سے اٹھاتے وقت بآسانی پہچانا جا سکتا ہے۔ یہ ایک باریک قنال میں اترتا ہے۔ جو فکی جوف کی جانبی دیوار میں سے گزرتی ہے۔

اگلا فوقانی جوفیزی عصب جو تینوں جوفیزی شاخوں میں سب سے بڑی شاخ ہے، زیر مجبری سے اُس مقام پر نکلتا ہے، جہاں یہ عصب اس قنال کے اگلے حصے کے قریب پہنچتا ہے۔ اسکو نمایاں کرنے کے لئے مادری تنے کو قنال کے فرش سے اٹھاؤ۔ تو یہ شاخ ایک خاص استخوانی سرنگ میں داخل ہوتی دکھائی دیگی، جو فکی جوف کی اگلی دیوار کے اندر فک میں سے گزرتی ہے۔ تقطیع کار کو یہ قنال چھینی کے ساتھ کھولنے کی کوشش کرنی چاہیئے۔ ناک کے کہفہ کے زیرین اور اگلے حصے کی مخاطی جھلی کو ایک شاخ دینے کے بعد اگلا فوقانی فیزی عصب کترنے اور انیاب دانتوں والی شاخوں میں تقسیم ہو جاتا ہے۔

فک میں سے گزرتے وقت تینوں فوقانی جوفیزی شاخیں ایک دوسرے سے ربط پیدا کرتی ہیں، اور دو عصبی چنبر بناتی ہیں (تصویر 113)۔ دونوں چنبروں سے بے شمار شاخچیاں نکلتی ہیں اور ایک دوسری کے ساتھ مل کر ایک باریک ضفیرہ بناتی ہیں۔ اسی ضفیرہ سے دانتوں اور مسوڑھوں کے لئے اختتامی رشتکیں نکلتی ہیں۔

زیر مجبری شریان اندرونی فکی کی ایک شاخ ہے۔ یہ پر نمائی حنکی حفرہ میں نکلتی اور زیر مجبری عصب کے ساتھ جاتی ہے۔ چہرے میں اس کی اختتامی شاخچیاں بیرونی فکی، مستعرض وجہی اور بوقی شریانوں کی شاخوں کے ساتھ متفم ہیں۔ زیر مجبری قنال میں یہ مجبر کے کہفہ کے مشمولات کو چند باریک شاخیں دیتی ہے۔ اور اس سے اگلی فوقانی جوفیزی شریان بھی نکلتی ہے، جو اپنے ہم نام عصب کے ہمراہ جاتی ہے۔ اور کترنے اور انیاب دانتوں اور فکی جوف کو استر کرنے والی جھلی کو رسد پہنچاتی ہے

زیر مجبری ورید پر نما ضفیرہ میں مل جاتی ہے۔

304

# ناک کے کہفے

**تقطیع** - چاند کے اُس حصے کو جو اب تک باقی ہے، زبان اور حنجرہ سمیت کھوپری کے بالائی حصے سے الگ کر دینا چاہیئے۔ ہر دو طرف چاقو کو منہ کے زاویہ سے لیکر پیچھے کی طرف بوقیہ عضلے

اور گال کی مخاطی جھلی کے اندر سے اور پر نمائی چانی سیون اور بلبوم کے پہلو کی دیوار میں سے بیجاؤ۔ اندرونی پرنمائی عضلہ پہلے ہی کٹ چکا ہے۔ لیکن اندرونی سباتی شریان کو اور ان چھوٹی عروق کو جو ابھی نہیں کٹیں۔ اور ان اعصاب کو جو ابھی تک بالعوم کو کھوپری سے ملاتے ہیں، کاٹنا ضروری ہے۔ حنجرہ اور زبان کو آئندہ تقطیع کے لئے ایک طرف ڈال دینا ضروری ہے۔

اب کھوپری کے اگلے حصے میں سے انفی حاجز کے ایک پہلو کے قریب سہمی رخ میں آری چلا کر اس کو دو حصوں میں تقسیم کرنا چاہئے۔ عموماً انفی حاجز انتصابی نہیں ہوتا۔ بلکہ وسطی مستوی سے تھوڑا بہت ایک نہ ایک طرف کو ہٹا ہوا ہوتا ہے۔ یہ انحراف بائیں طرف کی نسبت دائیں طرف زیادہ کثرت سے واقع ہوتا ہے۔ قیفوں (choanæ) کے اندر سے ناک کے جوف میں سلائی ڈال کر زیر مشاہدہ کھوپری میں اسکے رخ کا تعین کرنے کی کوشش کرو۔ کھوپری کی تراش حاجز کے مقعر پہلو کے قریب ہونی چاہئے۔ پہلے آگے کی طرف اس پہلو کے نتھنے میں سے چاقو ڈالو۔ اور اس کو اوپر کی طرف ناک کے غضروفی حصے میں سے انفی ہڈی تک لیجاؤ۔ پھر نمونہ (specimen) کو ایسے رکھو کہ چہرہ میز پر ٹکے۔ اور نرم تالو کو وسطی مستوی میں تقسیم کرو۔ اب تراش کی تکمیل وسطی مستوی کے پہلو پر سخت تالو اور ناک کے جوف کی عظمی چھت میں سے آری چلا کر ہو سکتی ہے۔ تقطیع کار کو ناک کا حاجز سالم رکھنے کی کوشش ہر طرح کرنی چاہئے۔ عموماً بالائی قشنجہ (concha) کے کچھ حصہ کو نقصان پہنچ جاتا ہے۔ یہ کوئی نقصان دہ بات نہیں کیونکہ ناک کے کہفہ کے جانبی رخ کا مطالعہ دوسری طرف ناک کا حاجز نکال دینے کے بعد ہو سکتا ہے۔

**ناک کا حاجز۔** یہ ناک کے کہفہ کو دو تنگ کوشکوں یعنی دائیں اور بائیں انفی کہفوں میں تقسیم کرتا ہے۔ یہ ٹھیک ٹھیک وسطی مستوی میں واقع نہیں ہے۔ لیکن تقریباً ہمیشہ ایک نہ ایک طرف (زیادہ تر دائیں جانب) کو ابھار یا انحراف ظاہر کرتا ہے۔ نتھنے کے دہنہ یعنی ناک کے کہفہ کے اگلے سوراخ سے ذرا اوپر یہ حاجز ایک ہلکا سا نشیب ظاہر کرتا ہے۔ جو ناک کی دہلیز سے متناظر ہے؛ اور ناک کے کہفہ کے اس ذیلی حصہ کی وسطانی دیوار بناتا ہے۔ اس حد فاصل کا دہلیزی حصہ ایسی جلد سے ڈھکا ہوا ہے۔ جو بیرونی جلد کے ساتھ مسلسل ہے کچھ سخت بال جن کو خطارات (vibrissæ) کہتے ہیں۔ جلد میں سے اس کہفہ کے اندر بڑھ آتے ہیں۔ اپنے باقی حصے پر انفی حاجز اس مخاطی جھلی سے ڈھکا ہوتا ہے جو کہ گرد عظمہ کے ساتھ خوب چپکی ہے اور اس کے ساتھ ملکر ایک مخاطی گرد عظمہ (muco-periosteum) بناتی ہے، اور یہ دو حصوں میں تقسیم ہو سکتی ہے۔ یعنی ایک زیرین